دریا کے کنارے ترسے پیاسا
پانی پینے نہ دو ذرا سا

دل مین نہ سرور آنے پائے
ہان رنج ضرور آنے پائے

آثار جو دیکھو کچھ ہنسی کے
رکھو مرے دونون ہونٹھ سی کے

گلشن بولی کہ ہوش مین ہے
کیون مثل شباب جوش مین ہے

رسوا کہین چشم تر نہ کر دے
رنگ اوڑکے کہین خبر نہ کر دے

بولی پھر کیا کہا کہ صبر
بولی کیونکر کہا کہ جبر

نازک تھی وہ جبر کا اوٹھاتی
گھڑیال کی طرح پیٹی چھاتی

گلشن نے غرض اوسے سنبھالا
رستا ملنے کا یون نکالا

تھی اک زن پیر کہنہ شاطر
نور سحر مراد خاطر

دم دے جسے دام مین وہ آئے
دو باتون مین چار کو لگائے

دل اوسکا لیا کہ تو بولون
پردہ رکھے تو راز کھولون

پوچھا تو کہا سنا تو ماتا
ٹھہرا خط لے کے جانا آنا

گلشن نے اوٹھا کے خامۂ شوق
تحریر کیا یہ نامۂ شوق

اے مہر جمال و ماہ عالم
وے روشنی نگاہ عالم

اے ساحر سحر نقش تصویر
وے ناموری سے اسم تسخیر

اے عاشق و نیز شکل محبوب
وے طالب و ہم برنگ مطلوب

اے مطلب نامۂ رسائی
وے معنی لفظ آشنائی

اے زنگ زدائے شیشۂ دل
وے سہل نمائے کار مشکل

اے مردم چشم میزبانی
وے چشمۂ آب مہربانی

لیے حاصلِ مدعاے سازش
تم لکھتی ہون مین بگڑ نہ جانا
پوچھے کوئی جو میرے جی کی
تم کیا مہمان ہوکے آئے
یون آئے سرور جیسے دل مین
لیکن چھوٹون خبر نہ لی واہ
ظاہر کرون رنگِ یاسمن کیا
اشکون نے بہارِ حسن کھوئی
یون غم سے ہے اسکا منتشر حال
زوردن پہ ہے بسکہ ناتوانی
اٹھنا جو پڑے کمر پکڑ لے
ایسا سکتے نے اسکو کھویا
بیمار کو جان کھوتے کیا دیر
گلِ شمعِ حیات ہو نہ جائے
کب اہلِ نظر کرین یہ منظور
بھوکھا جاتم کے جلتے بیتاب
گچی بھی جو ہجر کی گھڑی سے
تم جا ہو تو داغِ ہجر کھو جائے
گلزار کو آئے دن سرِ شام

وے سالکِ جادۂ نوازش
منظور رہے ہے لطف کا جتانا
کیا بات ہے بے تکلفی کی
فردوس کی جان ہوکے آئے
ایمان کا نور جیسے دل مین
لی چاہ کی آبرو - اجی واہ
سوکھا ہوا نخلِ گل ہے تن کیا
رخسارون کی آبرو ڈبوئی
جسطرح ہوا سے زلف کے بال
زیبا ہے کہے جو لن ترانی
کاکل جو ہے تو سر پکڑ لے
شبہہ ہو کہ بے دہن ہے گویا
نیند آہی گئی تو سوتے کیا دیر
یہ دن کہین رات ہو نہ جائے
ہو نور کے ہوتے آنکھ بے نور
پیاسا پانی کے ہوتے بے آب
واللہ پیاس سے بڑی ہے
یہ نخلِ خزان نہال ہو جائے
گماگشت کو جاتی ہے یہ گلفام

آیا پوشیدہ یون وہان تک | جیسے دل سے سخن زبان تک
غیرون کو نہ آشنا بناتا | بالا بالا ہوا بتاتا
لکھ پڑھ کے کیا حوالے نامہ | چلدی زنِ پیر مثلِ خامہ
مطلوب کے پاس دم مین آئی | مکتوب دیا طلب سنائی
وہ نامہ کہ اشتیاق کا تھا | نسخہ دردِ فراق کا تھا
جُو مارخِ دلربا کی صورت | کھولا بندِ قبا کی صورت
نقطے جو تھے صفحے پر نمایان | پیشانیِ حور پر تھی افشان
جو لفظ تھا صرفِ مدعا تھا | جو حرف تھا حرفِ مدعا تھا
حرفون کی کشش مین زورِ تسخیر | جذبِ الفت کی اوس مین تاثیر
نقاش سے یون نہ کھنچے تمثال | صیاد سے یون نہ کھنچ سکے جال
یوسف نکلے تھے جس کشش سے | کھینچی تھی رسن اسی روش سے
بندش جو وہ دیکھ پائین معشوق | چوٹی کو نہ سر چڑھائین معشوق
پیراہنِ چست اوس سے شرمائے | عقدہ بندِ قبا کا کھل جائے
الفاظ جو شوخیان دکھائین | دیدی گھونگھٹ مین منھ چھپائین
حسنِ خطِ چہرہ عارضی ہے | شان اور سوادِ نامہ کی ہے
دیوانہ نہین کہ زلف جانون | ہان وصل کی شب کہو تو مانون
مطلب جو خط سے حاصل اوسکا | آسان ہوا کارِ مشکل اوسکا
بھرنا تھا اوسے بھی نقشِ تسخیر | یون اوسنے کیا جواب تحریر
اے تا بہ عیشِ خستہ حالان | اے بال و پرِ شکستہ حالان

اے عقدہ کشائے خواہش دل — وے راہبر شوق تا بہ منزل
اچھی روش نکالی — خط کیا بھیجا کمند ڈالی
کیون جی مجھے چاہ کچھ نہین ہے — کہدو واللہ مجھے نہین ہے
ہان بات کی پچ پر آہی جانا — جھوٹی قسم آج کھا ہی جانا
دل اپنا مین کس طرح دکھاؤن — پار انھین بھیج دون جو پاؤن
کیا ملنے کے شوق کا جتانا — گیسو سے بڑا ہے یہ فسانا
گلزار کی راہ جو بتائی — کی صورت خضر رہنمائی
اس مہر کا شکر ہو کہان تک — ہو شام تو پہونچون مین وہان تک
رخصت کی تھی منتظر زن پیر — خط پا کے کمان سے بنی تیر
مانند نسیم سن سے آئی — نامہ گلشن کے پاس لائی
اس شمع نے ہٹ کے انجمن سے — خط پڑھ کے چھپایا یاسمن سے
وہ جل گئی دوڑی تاؤ کھا کر — یہ ہنس پڑی بھاگی منھ چڑھا کر
بگڑی تو بنایا دل لگی سے — روٹھی تو منا لیا ہنسی سے
سب پردہ درون سے آڑ کر کے — نامہ دیا چھیڑ چھاڑ کر کے
جو آنکھین خیال یار مین تھین — اب شام کے انتظار مین تھین
صورت کا بناؤ جی پہ رکھا — منھ پیار سے آرسی پہ رکھا
پانون سے ہوے لبا سقدر لال — ہو زرد انکھین دیکھ لے اگر لال
شانہ شوخی سے سر چڑھا تھا — گویا چوٹی کا آشنا تھا
دکھلا کے وہ شکل پیاری پیاری — آئینے کی آبرو اوتاری

لٹ کنگھی چوٹی کے بعد بہت تھا
چوٹی پہ شجر کی دام رکھا
دکھلاتا تھا سیس پھول سر پہ
ٹیکا زینت کا زیب سر تھا
گھنگھرو چھن چھن بجائے اسنے
تھا گرمیِ حسن کا عجب رنگ
کشتہ ہو سب آئنے کا پارا
وہ تارِ نظر کا رخ پہ ہو حال
لین گال چراغ سے چراغی
دیکھا وقتِ زوال غم ہے
گھر سے گلشن مین آئین اس طرح
شہزادہ بھی مستِ شوق آیا
پتے گالون کو زرد کر دین
بیلین جو دکھائین چال اپنے
ہون پھول ہزار چاک دامن
موسی کا عصا شجر سے جھک جائے
خاکِ چمن ایسی پر تکلف
کوثر سے ہے قول حوض تو کیا
انسان سے جو تہ درخت ہو جائے

بھاری جوڑا اجڑا کو گہنا
چھپکا کہنے کو نام رکھا
جگنو شبِ تارین شجر پہ
افشان کا ستارہ اوج پر تھا
سوتے فتنے جگائے اوسنے
ملنے سے بدن کے موم ہو سنگ
فی الشار ہو جو کرے نظارا
ہو نبضِ مریضِ تپ کا جو حال
سورج کو کرن جلائے داغی
دن صورتِ عمر پیر کم ہے
آئے بادِ بہار جس طرح
دیکھا جو وہ باغ کھلکھلایا
خورشید کو گرد برد کر دین
معشوق چھپائین بال اپنے
یوسف کی مثال پاک دامن
عیسیٰ کا نفس ہوا سے رک جائے
جس خاک سے تھا خمیر یوسف
تیرے پانی کی آبرو گیا
سر سبز نہالِ بخت ہو جائے

چشمِ دلبر ہر آشیانہ — پتلی کے مرغ کو زمانہ
گردون تھا کہ دار بست انگور — دانون مین نجوم کی طرح نور
چتون کی ادا نظر سے گذری — برچھی کی انی جگر سے گذری
یان پردہ چشم ہو گئی شرم — پہلو وہان شوق نے کیا گرم
یان جھک کے نظر زمین پہ پہونچی — وان چشمِ ہوس جبین پہ پہونچی
یان شرم سے پھول شبنم آلود — وان کوشش عاشقانہ مقصود
یان موئے مژہ نظر پہ چلمن — وان دستِ ہوس کو شوق دامن
دل پہلے ہی دل سے مل چکا تھا — کام آنکھون کے ملنے پر رکا تھا
ملتے ہی کھلین ہوس کی راہین — للچائی ہوئی پڑین نگاہین
حسرت مانے نکل کے آخر — ظرفِ دل بھر کے چھلکے آخر
شہزادہ تھا ولولون سے پرجوش — جیسے مے کی ہوس نے مینوش
منھ سے جادو نکالتا تھا — ڈورے باتون سے ڈالتا تھا
قسمون سے بناوٹون کی باتین — نظرون سے لگاوٹون کی گھاتین
ہاتھ اوسکے بڑھے تو ہٹ گئی یہ — آنچل کی طرح سمٹ گئی یہ
کھٹکی جھجکی زبان کھولی — بل ڈال کے تیوریون پہ بولی
دیکھے کوئی انکے شوق کا حال — ٹپکے پڑتے ہین جسطرح رال
دن اور اندھیرا اس بلا کا — تم ڈالتے آئے مجھ پہ ڈاکا
مین ایسی نظر جو جان پاتی — گھر کے اسپند لے کے آتی
سسکی نکلے نہ اب دہن سے — چڑیان مری اڑ چلین چمن سے

اُف اپنی زبان پہ لائے کیون تم
تھا درد کہین تو آئے کیون تم

کچھ خیر ہے گفتگو یہ کیسی
بندی نہین بے تکلف ایسی

توبہ ایسا گناہ توبہ
تم سے کتنے ہو بد نگاہ توبہ

ایسے کچھ پاک دل نہین تم
آنچل مرا چھوؤ نہ لو کہین تم

کیونکر ہان پھر تو ہاتھ جوڑو
قدمون کی نہین بدی ہی چھوڑو

مُنھ دھو آؤ۔ وہ نہر ہے جاؤ
گھر بھول سے گئے۔ وہ شہر ہی جاؤ

اشنان سے مین خوش کہ یہ دانی
دے گی میرے چمن کو پانی

آپے کو تجے ہوے ہو کیون تم
کچھ پی تو نہین کہ ہوش ہین گم

آمادہ ہو شر پہ۔ خیر ہے کچھ
میری عزت سے بیر ہے کچھ

مریم کی قسم ہون پاکدامن
چھونے نہین پاتی خاک دامن

مجھ پر بھی حق نہین تمھارا
کیا غیر پہ غیر کا اجارا

کھٹکا تھا کہ بھید کھل نہ جائے
ایسا نہو پھول کھلکھلائے

نرگس دیکھے تو کیا عجب ہے
سوسن نہ کہے یہ کیا غضب ہے

بیدار نہ سبزہ باغ کا ہو
شمشاد نہ تاک مین کھڑا ہو

کانٹا نہ کہین خلش نکالے
سنبل نہ کہین بلا مین ڈالے

پتے نہ کہین پتا بتا دین
چڑیان نہ کہین خبر اڑا دین

بدلے نہ یہ موج ادھر کی کروٹ
چھٹکے نہ حباب پا کے آہٹ

غنچے نہ چٹک کے گل کھلائین
چھپاکے نہ لے اڑین ہوائین

لب نہر کے کچھ سئے نہین ہین
چشمے کمبخت دور بین ہین

دیوانوں پہ کیا کڑی پڑی تھی
کچی اس عیش کی گھڑی تھی

نکلے گلشن سے صورتِ بو
دو سمت بڑھے برنگِ گیسو

آئے تو تھے دونوں صبر کی طرح
روتے گئے لیکن ابر کی طرح

جرأت ملنے کی شب کو کب تھی
سرخاب کی رات اونکی شب تھی

## ماہِ عالم کا رستے رستے جانا۔ ایک امیر کی بیٹی کا دل آنا یاسمین کا خبر پانا۔ باغ میں ملکے ماہِ عالم کو جلی کٹی سنانا

رندوں کو کہاں قرار بے مے
ہونٹھوں پہ ہے جانِ زار بے مے

ساقی لانا مئے جنون خیز
ہے جوشِ بہار وحشت انگیز

اک صبح تھی چاکِ جیبِ شامت
یا جلوۂ عارضِ قیامت

وہ مہرِ فلک کہ چشمِ حاسد
وہ رنگِ شفق کہ خونِ فاسد

دنیا کی ہوا تھی یا دمِ سرد
بلبل کی صدا کہ نالۂ درد

شہزادے کو آئی سیر کی لہر
آیا گلشن میں صورتِ نہر

کانٹوں میں جو اوڑکے دامن اٹکا
دل اوسکا شگونِ بد سے کھٹکا

سمجھا کوئی بیکلی بدی ہے
بیرنگ ہوا کچھ آج کی ہے

پھولوں پہ نظر پڑی تو رویا
انگارے دہک رہے تھے گویا

نرگس کی نظر تھی اوس سے ٹیڑھی
ہر شاخِ شجر تھی اوس سے ٹیڑھی

شمشاد کو کچھ کشیدہ پایا
اور حوض کو آبدیدہ پایا

طائر لگے بولنے کڑے بول
ننھی سی زبان پہ بڑے بول

پہلا پھر کے نفس کی طرح کچھ دم — کوچ اوسنے کیا برنگ شبنم
رستے مین تھا اک امیر کا گھر — کوٹھے پہ کھڑی تھی اوسکی دختر
نکھرے پہ بہار رنگ کے دن — اُبھرے ہوے گال اُمنگ کے دن
بکھرے ہوے تھی بال ظالم — پھیلائے ہوے تھی جال ظالم
چتون تھی پڑھی ہوئی ادا سے — کاکل تھی بڑھی ہوئی بلا سے
چلبلے جو ملائین عمر کے دن — پاؤن سے بڑھین کہان یہ ممکن
آنکھین جن مین نگاہ چکرائے — پھر نکلے نہ دل جو اون مین پڑ جائے
آنچل اوڑ کر اگر ہوا دے — کلیان پاجامے کی کھلا دے
آنکھون سے جو وہ کرے نظارہ — پتلی کو جلائے ہر اشارہ
جس دم شکنین جبین پہ آئین — تابین تلوار کی دکھائین
ہو چاہِ ذقن کی اسقدر چاہ — یوسف کہین مین گرونگا واللہ
بل کھائے کمر پہ ہاتھ رکھے — جو دیکھے جگر پہ ہاتھ رکھے
اتفاق کی بات پڑ گئی آنکھ — تقدیر کا کھیل لڑ گئی آنکھ
برچھی پڑی دل پہ وان ادا کی — بجلی گری سر پہ یان بلا کی
وان شیشۂ صبر گر کے ٹوٹا — یان دامنِ ہوش اوڑ کے چھوٹا
بیدل اوسے کر کے اسنے لی راہ — یون کہنے لگی وہ کھینچکر آہ
کیا تجھکو ہوس نے چھل دیا حیف — مین یون ہی رہی وہ چل دیا حیف
کیون وار کیا نظر کا خالی — کاکل نے کمند کیون نہ ڈالی
کیون میرے کرشمے نے نہ ٹوکا — رستا غمزے نے کیون نہ روکا

کیون راہ نہ مانگ نے بتائی  کیون لٹ نہ بڑھ کے کھینچ لائی
کیا پیچ تھا جو رہے کنارے  گیسو نہ بڑھے خدا سنوارے
پہونچی جو نہ پہونچی بس نہین تھا  مانا اسے دسترس نہین تھا
آنچل تیری ہوا نہ پہونچی  چھاگل تیری صدا نہ پہونچی
چالون کی ادائین دلمین بھر لین  پایلون کی بلائین اپنے سر لین
رخ پر زردی لبون پہ نالے  دیدے تھے کہ خون کے پیالے
تنہائی مین داغ لے کے بیٹھی  کونے مین چراغ لے کے بیٹھی
سمجھانے لگین خواصین اوسکو  برباد نہ اس ہوا مین تو ہو
بلبل ہے یہ شاہ کے چمن کا  جوڑا ابھی گل ہے یاسمن کا
ایسی تو نہین تھی باولی تو  کیون شرم کو دھو کے پی گئی تو
یہ رنگ نہ کوئی رنگ لائے  اس کھیل سے چوٹ تو نہ کھائے
روئے گی یہ چال اگر چلے گی  جی ہار کے ہاتھ تو ملے گی
کیا عقل سی چیز تو نے کھوئی  کیا چاہ مین آبرو ڈبوئی
جو چیز ہے دور دسترس سے  ہاتھ اوسپہ بڑھا نہ تو ہوس سے
قد پست ہے اور شجر ہے اونچا  ہاتھ آئے گا کیا ثمر ہے اونچا
کچھ کھیل نہین ہے عشق کی لاگ  پانی نہ سمجھ یہ آگ ہے آگ
چار اپنے پرائے کیا کہین گے  سو کہین گے برا بھلا کہین گے
آگے کہینگی کیا سخن ہے  وہ چال کے کھیلی یہ چلن ہے
دین ساتھ نہ وقت پر احباب  درد آنکھ مین ہو تو آئے خواب

تو پھول نہ ہمکو پاسکے ساتھی ‌ ‌ سنتے ہین فقط ہوا کے ساتھی
اونکو پہلو بدلتے کیا دیر ‌ ‌ چل نکلی ہوا تو چلتے کیا دیر
سنتی بھی ہے یا نہین ادھر دیکھ ‌ ‌ اپنی صورت کو اک نظر دیکھ
رنگت مین ہی فرق رات دن کا ‌ ‌ قد پیڑ سے ہو گیا ہے تنکا
یہ نیل اور یہ بدن کی زردی ‌ ‌ مینا سونے پہ لاجوردی
ہی حسن کے دیس مین یہ معیوب ‌ ‌ پاپوش سے ہو جہان مین خوب
منھ تیرے یہ آرسی لگی ہے ‌ ‌ سچ بولیگی صاف اسکا جی ہے
اچھا سر دست اسی سے تو پوچھ ‌ ‌ یہ کچھ نہین اپنے جی سے تو پوچھ
وہ حسن کا روپ اب نہین ہی ‌ ‌ کھول آنکھ کہ دھوپ اب نہین ہی
بیماری چشم ہے بہانا ‌ ‌ منظور نہین نظر اوٹھانا
پھر کہہ تو رہِ سخن نہین ہے ‌ ‌ ہان کہا تو قسم دہن نہین ہے
اوٹھنے نہین پاتی بارِ غم سے ‌ ‌ یہ بے کمری کا عذر ہم سے
منھ کھول نہ تنگ جی سے تو ہو ‌ ‌ ہنس بول تو کیون یہ گفتگو ہو
کام آئے نہ غم ہنر نہین ہے ‌ ‌ پھل دے نہ جیون شجر نہین ہی
بولی وہ کہ بس بڑھو نہ دیکھو ‌ ‌ کیون بکتی ہو سر چڑھو نہ دیکھو
جلتی ہو نہین تو جلنے دو جاو ‌ ‌ ٹھنڈی ہو تم چلو ہوا کھاو
جی سے لے کہ یہ چاہ آبرو سے ‌ ‌ صورت کیا خواب ہے کہ بھولے
آئے آنکھون کے شامت آئی ‌ ‌ قد کے چلتے قیامت آئی
اب کیا کہون دام زلف کیا ہی ‌ ‌ اس سر کی قسم بری بلا ہے

بیدل سب مجھے جانو جاؤ جاؤ — دل زلف سے مانگ لاؤ جاؤ
رخ پھیرون خیال سے یہ مشکل — نیچ ہون کسی چال سے یہ مشکل
تقدیر مین رنج جھیلنا ہے — جو کھیل بدا ہے کھیلنا ہے
پتائین وہ دیکھکر برا رنگ — جھنکین غنچے سے ہو کے دلتنگ
سب اپنے بائین کٹ کے بیٹھین — سنگت چھوڑی سمٹ کے بیٹھین
چرچا گھر مین ہوا جو دن رات — ماں باپ کے کانون مین پڑی بات
سوچے کہ یہ بات پھیلے ہر سو — ہے عشق کا جوش مشک کی بو
سمجھایا کہ کیا یہ کرتی ہے تو — جلنا ہے برا کہ مرتی ہے تو
کر چاہ نہ حوصلے سے بڑھکر — مفلس کا سر اور تاج گوہر
وہ دن تو نہ لا کہ شامت آجائے — سارے گھر پر قیامت آجائے
کھولے رہے گو زبان دونون — بھرے گئے اس نے کان دونون
سوسن کے نہ ایک اون کی مانی — خود رائے تھی خودسری کی ٹھانی
بیٹھے بیٹھے اوٹھا کے خامہ — کاغذ لے کر لکھا یہ نامہ
اے رہرو برق خرمن ہوش — وے زلف سیہ سے دم بردۂ ہوش
اے گردش چشم سے فسون ساز — وے تیر نظر سے ناوک انداز
کس منھ سے کہون ضرورت اپنی — دیکھو تم آپ صورت اپنی
سنتی ہون کہ دل چھپائے ہو تم — زلفون کی کشش سے آئے ہو تم
ہمدرد ہو درد مان لوگے — ہے درد کہان یہ جان لوگے
مین کیا کہون سرگذشت غم کی — مہمان ہے جان ایک دم کی

چلنے نہین پاتی ناتوان ہون ۔ نبضِ بیمارِ ہجران ہون
جلتا ہے یہ خاک لائے تاب آج ۔ دل سیخِ نفس پہ ہے کباب آج
رکھے کوئی جو آگ پر بال ۔ دیکھے مرے پیچ وتاب کا حال
دل یون ہے بے چین جیسے پارا ۔ دم یون چلتا ہے جیسے آرا
حالت نہین کچھ مرے بدن مین ۔ مین ہون کہ نہین ہون پیرہن مین
طعنون کی زبانین چل رہی ہین ۔ یا مجھ پہ سنانین چل رہی ہین
پاس آئی جو کوئی بھولی چوکی ۔ شاکی ہوئی مجھ سے میری خو کی
یہ قہر سے مُنھ کو کھولتی ہے ۔ وہ زہر کے بول بولتی ہے
کیا وقت ہے کیا گھڑی ہے کیا دن ۔ دشمن بھی نہ دیکھے یہ بُرا دن
جب دیکھئے اِنکو ہین یہ پُرغم ۔ آنکھون سے ہے ناک مین مرا دم
ہاتھون کا جتون جائے کیونکر ۔ نازل ہے عذاب اِن سے سر پر
دانت اور بھی کھائے ڈالتے ہین ۔ ہونٹھون کو چبائے ڈالتے ہین
آرام سے ملے جو دل مِلا جاؤ ۔ آجائے قرار تم جو آجاؤ
لکھ پڑھ کے خواص سے کہا جا ۔ خط دیکے جواب لے کے آجا
وہ چلکے ہوا کی طرح پہونچی ۔ فکرِ شعرا کی طرح پہونچی
نامہ دیکر کہا وہ بیمار ۔ ہے ریشۂ خامہ سے سوا زار
قربان گئی مین کہنے والی ۔ تو کہدے شکن شکستہ حالی
لفظون سے دکھا رہی ہون مین یہ ۔ داغ اوسکے دل وجگر کے ہین یہ
رنگت کہین نام کو نہین ہے ۔ سادہ کاغذ ہے یا جبین ہے

کھانے کو کہین تو منھ نہ کھولے
ہم لاکھ بلین وہ کچھ نہ بولے

کوٹھے پہ کھڑی ہے تو کھڑی ہی
کونے مین پڑی ہے تو پڑی ہی

چوٹی جو کھلی کھلے بلا سے
بال اڑتے ہین تو اڑین ہوا سے

تارے گن گن کے رات کاٹی
کوئی بولا تو بات کاٹی

دل اوسکا بھر آیا پڑھ کے نامہ
جاری ہوئے اشک مثل خامہ

بولا وہ کہ چپ یہ کیا ستم ہے
گھلکر یون سانس کب یہ دم ہے

جانے آنے سے جان مجبور
مین آپ مین آؤن یہ بھی ہی دور

پہلو مین جگر کہ مین ہون گھر مین
پتلی مین نظر کہ مین ہون گھر مین

نکلون کہین یہ ہوس کہان ہے
پہونچون یہ دسترس کہان ہے

یہ ساز نہ لائے راگ کوئی
بھڑکائے نہ جل کے آگ کوئی

گل پھولے نیا تو بار ہو جاؤن
آنکھون مین کھٹک کے خار ہو جاؤن

سب گرد ہو جتنی خاک چھانی
مٹی مین ملے یہ جانفشانی

مایوس خواص واپس آئی
قسمت کا لکھا جواب لائی

رو رو کے کہا وہ حال سارا
برچھی ماری کہ تیر مارا

سینے کو دیا تھا داغ غم کا
تارا بخت جنون کا چمکا

ٹکڑے کیئے گل سے پیرہن کے
کانٹے ہوئے رونگٹے بدن کے

بگڑی تو بخت سے ہٹ گیا جی
چولی پھاڑی کہ پھٹ گیا جی

چھوڑی محرم کی پاسداری
توڑی گرتی کی بیل ساری

پھینکا چنبلی کو گل سے اوسنے
تھپکے کو جلایا جل کے اوسنے

کانٹا ہوا کو کھرو نظر مین — چھٹکائے ستارے سلکے گھر مین
آئی جو بلائے شامِ فرقت — لائی شبِ تیرہ رنگِ قسمت
توڑی اوسنے حیا کی زنجیر — سوچی کہ چلون مین تن بہ تقدیر
افسون آنکھون کا دیکھنا ہے — کاکل کو مین سنتی ہون رسا ہے
کرتی تھی جو زور ناتوانی — آنسو سکھلاتے تھے روانی
پہونچی اپنے حبیب کے پاس — بیمار گئی طبیب کے پاس
سوکھے ہوے ہونٹھ رنگِ رخ زرد — بیٹھی سر فرش صورتِ گرد
ماتھا پکڑے تھی سر جھکائے — ڈر کے مارے نظر جھکائے
آفت اسکو عذاب اوسکو — غیرت اسکو حجاب اوسکو
پوچھا تجھے کون اوبھار لایا — بولی دل بیقرار لایا
چونکی تو بدل گئی کہ چھو کی — تو یہ کیا مینے گفتگو کی
دل آپکے پاس مجھ سے کیا کام — بیدل کیا رکھے دل پہ الزام
بولا وہ کہ چھوڑ یہ بری دھن — ستم ہو نہ یہ چھیڑ چھاڑ اری سن
کیون تو درِ فتنہ کرتی ہے باز — سن لے نہ صدا کوئی دراندازی
مین ساز کرون محال ہے یہ — بیجا تیرا خیال ہے یہ
ایسا ہی جو راگ لائیگی تو — یہ دیس اک دن چھوڑائیگی تو
گر مین تری بندگی بجاؤن — ٹپے گا تا پلٹ کے جاؤن
جل کر بولی کہ اف ری گرمی — کاش اس دلِ سخت مین ہو نرمی
کیا کھائی ہے یہ قسم کسی سے — جھوٹھون نہ ملین گے ہم کسی سے

وہ جلکے ملال دین تو کیا ہو — گھر سے جو نکال دین تو کیا ہو
ہان مین سمجھی بہت حسین ہین — ڈبلی نہین کہئیے نازنین ہین
کیسی ہے خطا معاف رنگت — دھویا کپڑا کہ صاف رنگت
گل رخ پہ کہ قاب بر مگس ہے — اس سے یہ بھلا کہ اونمین رس ہے
ہان ہان مری بات سنئیے کیون آپ — گل چھوڑ کے خار چنئیے کیون آپ
بولا وہ کہ بس سلام میرا — جلئیے گھر جا کے نام میرا
پانی کی جگہہ سراب پایا — سوکھا سا تھا جواب پایا
ملنے پہ بھی مل سکی نہ محبوب — نزدیک پہونچ کے رہگئی دور
کچھ زلف نے کی نہ سرپرستی — قد کی نہ چلی دراز دستی
آنکھون مین فسون کا زور کم تھا — بس نام کو تیلیون مین دم تھا
کچھ بس نہ چلا تو چپ ہوے لب — منھ نے کہا بات کھوئے کون اب
سوچی وہ کہ ان تلون نہین تیل — سمجھی کہ منڈھے چڑھے نہ یہ بیل
آئی اتنے مین اک زن پیر — لائی تھی وہ یاسمن کی تحریر
آنے کو تو آئی دم کی صورت — کھٹکے سے رکی قدم کی صورت
گھنگھرو کی صدا سنی چھن چھن — بد ظن ہو کر بڑھی وہ چپ سن
صورت دیکھی تو ہٹ گیا دل — آنکھین ملتے ہی پھٹ گیا دل
بولی وہ کہ لائے یہ نیا راگ — بگڑے ہوئے آپ کھیلتے پھاگ
آتی ہی پھری نفس تھی گویا — چلاتی گئی جرس [illegible] گویا
خوب آگ لگائی جل کے اوسنے — بس بو دیا زہر اوس نے [illegible]

بولی کہ وہان ہے مہ جبین اور — خاتم ہے وہی مگر نگین اور
گھر مین ہم اور جدا تھے اس طرح — سینے مین دل و جگر ہین جس طرح
ہوش اوڑ گئے یاسمن کے سن سے — جسطرح ہوا ہو بو چمن سے
ہونٹھ ایسے چبائے اوسنے پیہم — یاقوت سے بنگئے وہ نیلم
رنگت ہوئی دکھلاکے کالی — ظلمت سے گئی شفق کی لالی
بیچین ہوئی جو چوٹ کھاکر — بجلی سی گری وہ تلملاکر
زلفون سے ہوا جنون اوسکو — منھدی نے رولایا خون اوسکو
دیتا تھا جو داغ چاند تارا — سر کاتی تھی تاکرے کنارا
چھاتی پہ جو شب کی تھی تختی — پتھر سے گران تھی اوسکی سختی
موتی جو تھے زلف مشکسا مین — بیچارے یتیم سے تھے بلا مین
جگنی چمکی تو جل گئی جا جی — بولی کہ جلا نہ بس مراجی
مین کسکو دکھاؤن گی سنگار اب — جھومر نہ ہو میرے سر کا بار اب
اک بوجھ ہے یہ بلاق کیا ہے — دم ناک مین اس سے آگیا ہے
گردن مری چھوڑ پچھاڑی تو — کیون ہوکے بلا گلے پڑی تو
منھہ اسکا نہ دیکھون چاہے جی جائے — میرے ٹھینگے مین آرسی جائے
ہاتھون کو ہین جو ہر دستیان خار — پتے کانون کو ہوگئے بار
کہدے کوئی منھ لٹے نہ کھولین — بس چپ رہین اب چھڑے نہ بولین
زنجیر ہے سلسلہ جنون کا — بجلی نے بدن تمام پھونکا
کیون ہے مرے ساتھ او علی بند — ہٹ چھوڑ دے ہاتھ او علی بند

یہ بالیاں جا کے اپنا جی کھائیں / کس کام کے تھے بھاڑ میں جائیں
ہاتھ آج جو کنگنوں سے چھوٹیں / پھر میں پہنوں تو ہاتھ ٹوٹیں
اکوں کو لگاؤں آگ جل جائیں / گھنگھرو سب آبلوں سے پھل جائیں
صدقے کروں پچلڑی کو کھا جاؤں / دانے دانے کو میں چبا جاؤں
بانکیں کیا ہیں کٹاریاں ہیں / لُندرے کہ سبک تھے اب گراں ہیں
میں پیچ میں اسکے اب ہوں کیوں / کڑیاں زنجیر کی سہوں کیوں
پڑتی ہے جگر پہ چوٹ اسنے / کنکر تھے پتھر ہیں لعل ہیرے
آخر ماتھے سے میرے چھوٹا / ٹیکے کا نصیب اب تو چھوٹا
اس نے مرا جی جلایا ہے آج / بجلی پہ آ کہی گر پڑے گاج
پازیب کی زیب کچھ نہ جانوں / اب پاؤں پڑے تو میں نہ مانوں
یہ پھول بدن کو ہو گئے خار / جلتی ہوں تو پھر نہ پہنونگی ہار
چھالوں سے دل آج بھر گیا ہے / لنگن جی سے اتر گیا ہے
سُرمہ اب گر گیا نظر سے / بھاگوں دیکھوں جو میل بھر سے
ایسی وحشت سے خاک اڑائی / نیچے کی زمین اوپر آئی
کاکل کہتی تھی کیا بلا ہے / منھ تکتی تھی آرسی کہ کیا ہے
اولجھن جو ہوئی برنگِ سنبل / گھبرا کے گئی چمن کو وہ گل
جی رشک کی آگ سے جلائے / مانندِ چراغ لَو لگائے
ٹہلی بے چین اِدھر اودھر وہ / کچھ دیر پھری بشکل سرو وہ
شہزادہ جو بے حواس آیا / آئینہ سا مُنھ کے پاس آیا

آگے کو بڑھا تو ہٹ گئی وہ — رستے پہ نہ آئی کٹ گئی وہ

دھمکانے لگی کہ او نظر پھیر — ہاں ہاں پتلی نہ دیکھ اودھر پھیر

بوسے جو زبان ابھی نکالون — کاکل جو بڑھے تو مار ڈالون

گھونگھٹ نہ ہٹے حیا خبردار — آنچل نہ اوڑے ہوا خبردار

آ میرے حجاب دے مرا ساتھ — چہرے سے نہ ہٹنے پائین یہ ہاتھ

اونچا ہو جو سر پٹک کے پھوڑون — نیچا اسکو دکھا کے چھوڑون

یہ شکل نہ بن پڑے تو کیا ہو — اوسوقت کا رنگ دوسرا ہو

طاقت تو جی سنبھالے رہنا — چتون برچھی سنبھالے رہنا

لب شہد کے بدلے ہون سم اوسوقت — تلوار کا دم بنے دم اوسوقت

خواہ اوسنے بگڑ کے پھر نہ بننا — وہ لاکھ منائین تو نہ منا

بولا وہ کہ تم تو ہو خفا سی — کچھ کہتی ہے چہرے کی اداسی

چپ سن بھی ہو منھ بنائے بھی ہو — تھامے بھی ہو سر جھکائے بھی ہو

پھولون کو نہ دیکھنا کبھی تم — ایسا نہ ہو سیکھو ہنسی تم

چڑیان چہکا کرین تمھین کیا — تم قصد نہ بولنے کا کرنا

معشوقون کے ناز اور وہ سب جور — شاید ہون وہ تمھارے ہی طور

آنچل ہان یون ہی ڈالتے ہین — گھونگھٹ یون ہی نکالتے ہین

ہان سمٹتے ہین سمٹ کے یون ہی — غمزے کرتے ہین ہٹ کے یون ہی

ہان کھنچتے ہین لیکے دل وہ بیدل — الجھے تو سلجھتے ہین بہ مشکل

ہان ہوتے ہین اونکی خوبین دو رنگ — دل مین ترس اور زبان پر جنگ

جی جل گیا اس جلی کٹی پر — کان اوس کے کھڑے ہوئے یہ سنکر
بولی بھتین کیا غرض ہماری — چھوڑ آئے کہان تم اپنی پیاری
ترچھی سی نظر ملی کہو ہان — پتلی سی کمر ملی کہو ہان
پھولے پھولے ہین گال کیون جی — لمبے لمبے ہین بال کیون جی
اونچے قد کی ہین یا ہین چھوٹی — دبلی پتلی ہین یا ہین موٹی
چہرہ کیسا ہے آفتابی — رنگت ہے سفید یا گلابی
بنتی ہونگی سنورتی ہونگی — باتین ہنس ہنس کے کرتی ہونگی
یہ سچ ہے کہ جھوٹھ سچ بتانا — ظالم جھوٹی قسم نہ کھانا
دل لائے تھے کیون انھین کو دینے — تم آئے تھے کیون انھین کو لینے
بھیجا چھوڑو کہین ٹلو جاؤ — سستی چھوٹی مین اب چلو جاؤ
جلنے لگے مجھ سے آکے گھاتین — اون سے چکناؤ جاکے باتین
ان کے سے ہنر کہین ہین مجھ مین — کچھ لال لگے نہین ہین مجھ مین
تم ہو دو رخے سمجھ گئی مین — پہلو مین دل ایک ہے کہ دو مین
مین پھنس چکی اب چلو نہ یہ چال — ہے گر رکھو یہ جس کا جال
الفت کی ہوا پلٹ گئی جلد — گرمی کی تھی رات کٹ گئی جلد
دیکھو تو بدل گئین وہ آنکھین — آنکھون کی قسم نہین وہ آنکھین
مین دیکھتی ہون نظر ادھر ہے — سمجھی ہان اونکا گھر ادھر ہے
بولا سب جھوٹھ بولی سب جھوٹھ — ہم تم سیکھے ہین دونون اب جھوٹھ
اس جھوٹھ کا ہے کہین ٹھکانا — تمنے کہا اور مینے مانا

ہے یہ تو وہی مثل مری جان — تو مان نہ مان مین ہون مہمان
پاپوش سے پاؤن پر جو سر ہے — دل کو تو ٹٹولو وہ کدھر ہے
چلنے سے زبان بس رکے اب — چھل مجھ سے تمھاری چل چکے اب
تقدیر جہان لڑی وہین جاؤ — جو موجا تو وہی جبین جاؤ
منھ دیکھنے کی چاہ مین نہ مانون — واللہ باللہ مین نہ مانون
منھدی سے تمھارے ملتے ہین طور — منھ پر کچھ اور دل مین کچھ اور
چل دونگی نہین تو ہٹ کے بیٹھو — جاؤ اون سے لپٹ کے بیٹھو
اب دست درازیان یہ چھوڑین — پہونچا پکڑے تو ہاتھ توڑین
آنسو آنکھون مین کیون بھرے ہین — گر داوڑے کے پڑی سمجھ گئی ہین
مینے دنیا مین کیا نہ دیکھا — تمسا کوئی چالیا نہ دیکھا
بگڑا جو چلن بساؤ کبتک — چلتی کاغذ کی ناؤ کبتک
دل خاک ملا تھا دل لگی تھی — بس چار گھڑی کی چاندنی تھی
جاتا رہا داغ عشق کا جلد — مفلس کا چراغ تھا بجھا جلد
تم آئے کہ دن پھرے ہین میرے — کسکا دیکھا تھا منھ سویرے
سمجھا کہ بدل گئی وہ صورت — چھینٹون سے نہ جائے یہ کدورت
بننے کا کوئی بہانہ ڈھونڈھو — بگڑی کاکل تو شانہ ڈھونڈھو
ہو صاف جو اسکے دل سے شک جائے — کانٹا نکلے تو یہ کھٹک جائے
اصرار زیادہ کیجیے کیون — بارود کو آگ دیجیے کیون
یکجائی کا وقت دم کی دم تھا — وقفہ مثل شباب کم تھا

گلشن سے رواں ہوے وہ اسطرح | چشم عاشق سے اشک جسطرح

## ماہِ عالم کا بیچین رہنا۔ اختر سے ماجرا کہنا۔ خط لکھکر یاسمن کو سمجھانا۔ آخر باغ مین ملکر صاف ہو جانا

بے لطف یہ زندگی ہے بے مے
ساقی نشہ آج دے سے مے

بے نشۂ مے دماغ ہے خشک
روغن جو نہین چراغ ہے خشک

وہ شب شب اولِ لحد تھی
وہ شب دشمن کا بختِ بد تھی

شہزادے کو ہاتھ ملتے گذری
مانند چراغ جلتے گذری

تھا پیچ مین جیسے زلف کی لٹ
کروٹ پہ بدل رہا تھا کروٹ

یون ہوش اوڑے تھے اس بلا سے
جسطرح ورق اوڑین ہوا سے

خاموش رہا اوٹھائے گو رنج
راز اوسنے چھپایا صورتِ گنج

مہندی کا رنگ تھا غمِ دل
یا آتشِ سنگ تھا غمِ دل

ملتا نہ تھا دل لگی آگ سے چین
ہوتا تھا دھوین کی طرح بیچین

اختر سمجھا کہ بات ہے کچھ
بھاری اسپر یہ رات ہے کچھ

پوچھا نہین سوتے ہو کہان درد
شب کٹتی ہے روتے دل ہے کیون سرد

ہے کسکی خلش کا جی مین کھٹکا
کیا باغ سے کھا کے آئے جھٹکا

ظاہر کیا حالِ بدلمائی
القصہ سنائی سب کہانی

بولا وہ کہ جی نہ ہار جاؤ
ترچھ ہو کے نہ رنج کو بڑھاؤ

سب دل کا غبار جائے آخر
گندلا پانی تھر آئے آخر

کیا نخلِ خزاں ہرا نہو پھر
بیمار کو کیا شفا نہو پھر
کیا ک بھڑک کے پھر نہو سرد
کیا اوڑ کے نہ بیٹھے پھر کبھی گرد
اتنا دم لو کہ رات کٹ جائے
پو سے پہلے جگر نہ پھٹ جاے
اوڑ جائے خبر تو زک ہو تمکو
دیوار کے کان ہین یہ سن لو
کہتے سنتے جو شور ہو جاے
اندھیر وہ ہو کہ بھور ہو جاے
جی مین جی کی رہے تو بہتر
یہ آگ دبی رہے تو بہتر
سر تیغ سے مُنھ سے بات کاٹے
کیونکر کوئی غم کی رات کاٹے
جب جوش جنون بہت ستاتا
اپنی دُھن مین غزل یہ گاتا

## غزل

آئے تیرے منانے والے
دیکھو آنکھین دکھانے والے
کیا جانین اونھین پڑھائین کیا کیا
اولٹی پٹی پڑھانے والے
جھگڑے کو بڑھا نہ مثلِ گیسو
او گیسوون کے بڑھانے والے
یہ جان سے مارتے ہین بے موت
جلاد ہین اس زمانے والے
اللہ ری داغ سر کی سوزش
بیٹھے ہٹکر سرہانے والے
جلنے ہی کے واسطے ہین دلسوز
ٹھنڈے رہین جی جلانے والے
غم چکھ جاتا جو ہم سے اے شوق
ہوتے دو چار کھانے والے

جب چاک کیا سحر نے دامن
سورج ہوا مثلِ داغ روشن
صدمے کیطرح اوٹھا کے خامہ
رو رو کے رقم کیا یہ نامہ

اے مردمِ دیدۂ ضرورت | اے مصقلِ شیشۂ کدورت
اے نشۂ کبرِ حسن سے مست | اے چینِ جبین سے تیغ در دست
آئینہ ہے میری تیرہ بختی | پتھر کا ہون جو اوٹھائی سختی
شب گذری لہو کے گھونٹ پیتے | آخر ہوئی بھور مرتے جیتے
قسمت مین تھا کھیل کا بگڑنا | گردون کی طرح بدا تھا لڑنا
یہ ساتھ مگر کبھی نہ چھوٹے | ایسا جگ جیتے جی نہ چھوٹے
دل مہر کا ہر طرح ہے جیسا | یہ ہے گلِ آفتاب گویا
آئینے پر آئے گر کدورت | پیش آئے صفائی کی ضرورت
لگے جو گرد تو کھول ڈالین | کھٹکے کہین پھانس تو نکالین
مشکل ہے علاجِ بدگمانی | ہوتا نہین صاف بندِ پانی
آنے کو جو کوئی آئے ڈر گیا | جس گھر مین ہوا نہ آئے گھر کیا
آنکھون مین خیال آ ہی جائے | دل ہو تو ملال آ ہی جائے
جانا آنے کی ضد ہے جانی | آئی ہے تو جائیگی جوانی
آئی تو یہان سے روکے بھاگی | خفت زدہ بات کھو کے بھاگی
وہ کیا اور اوسکی آرزو کیا | چھوٹے موتی کی آبرو کیا
پیتل کبھی ہے نہ زر کا طالب | پتھر نہ چنئے ثمر کا طالب
کس نے اوسے چاہ کر کے دیکھا | دیکھا تو بلا سے ڈر کے دیکھا
چہرے پہ ورم تھا گال کیا تھے | کالے دانے نسخے خال کیا تھے
پتلی کو کہے سبب والا | ہے جمع یہ خونِ مردہ کالا

کیا حلقۂ زلف مین مین گھر کے　　روتا اندھے کنوین مین گر کے
ڈالی ہو نگاہِ بد جو رُخ پر　　ہو جشر آتش پرست ہو کر
چھوڑو گی نہ اب بھی بدظنی تم　　تو دیکھو گی میری جان کنی تم
دل ہے کعبہ اسے نہ ڈھاؤ　　اللہ کا گھر ہے ہاتھ اوٹھاؤ
ملنا چھوٹا تو کیا ملے گا　　رشتہ ٹوٹا تو کیا ملے گا
جو حق نہ کہے خدا سے پھر پاے　　جو دم تمھین دے وہ جلنے جائے
مٹ جاؤن جو نام ہو تمھارا　　کام آؤن جو کام ہو تمھارا
دل اوسکو جو دون تو جان لے لو　　اس بات کی ہان زبان سے لو
تن ایک کہ عقل سے رسا تھی　　اندیشے سے تیز رو سوا تھی
خط اوسکو دیا کہ لے کے جا تو　　دیوانون کا سلسلہ ملا تو
بولا کہ جواب جلد لانا　　پہلے میری اجل سے آنا
یون اوڑ چلی یاسمن کی جویا　　پر اوسکے لگے ہوے تھے گویا
مانند بہار آکے پہونچی　　غنچے مین ہوا بچاکے پہونچی
خط کھلنے مین تھا جو خوفِ غمّاز　　پوشیدہ کیے تھی صورتِ راز
خلوت مین جب آئی شمع محفل　　خط دیکے کیا جواب حاصل
لائی تو یہ انتظار مین تھا　　مے کا پیاسا خمار مین تھا
کھولا تو کھلا کہ غم سے کٹے گا　　دریا جو بڑھا ہے پھر گھٹے گا
سختی کے عوض جو پائی نرمی　　بدلی ٹھنڈک سے دل کی گرمی
پہونچا خورشید جب لبِ بام　　منھ پر چھڑکاے کاکلِ شام

دونون بچپن سے تھے گھرون مین | گلشن کی ہوا بھری ہر زمین
آپہونچے وہ اپنے اپنے گھر سے | جیسے طائر ادھر ادھر سے
دیدون سے طلسمِ شوق کھولا | خوبان پلون مین عشق تولا
پھر او وہ خیال نقش بر آب | رنجش ہوئی پچھلی رات کا خواب
جو نقش کہ پہلے دلنشین تھا | جز حرفِ غلط وہ کچھ نہین تھا
کھٹکا نہ رہا جو خار نکلا | دل صاف ہوئے غبار نکلا
کلفت ہوئی سب ہنسی سے زائل | ظلمت ہوئی چاندنی سے زائل

# شادی کا حال - عاشق و معشوق کا وصال

شیشے کی پری کو ساقیا لا | بھر بادۂ عیش سے پیالا
آئے پیمانہ آئے مینا | ناچے پیمانہ گائے مینا
کچھ دن جو بسر ہوئے اسی طور | جامِ مئے عیش کا ہوا دور
ایوانون مین شاد مرد و زن تھے | میخانون مین جام خندہ زن تھے
پھولے نہ سماتے تھے گل باغ | تھی مست ترانہ بلبل باغ
کلیان مے رنگ سے بھری تھین | یا عطر کی شیشیان بھری تھین
یون تھی ہر شاخ سر جھکائے | ہو جیسے دلھن نظر جھکائے
غنچون کا وہ چٹکے مسکرانا | پتون کا وہ تالیان بجانا
عشاق کے آگے گل جو پھولین | مسکی ہوئی چولیان وہ بھولین
سنبل کھولے بلا کا وہ جال | لیلی کے اب وبال ہین بال

نرگس کی بہار چشم بددور — اور ترے نظرون سے دیدہ حور
برگ گل تر پہ شبنم اس طرح — معشوق کے لب پہ دانت جسطرح
بیلون مین ہزارون پیچ وخم تھے — گھونگھر بالون مین اوسنے کم تھے
پھیلا ہوا تھا بنفشہ کا جال — گویا حبشن نے کھولے تھے بال
سب ہستین آئین یاسمن کی — کلیان تھین حسن کے چمن کی
کمسن بیباک شوخ خوشخو — بانکی ترچھی حسین گلرو
گال اونکے کھلین تو پھول بتائین — بال انکے اوڑین تو سانپ لہرائین
آنکھین بھونرون کیطرح کالی — قد لوچ سے نارون کی ڈالی
گلزار مین لب جو تماشا ہون — پھولون سے نہال باغبان ہون
گوشے مین بٹھایا یاسمن کو — پنہان کیا شمع انجمن کو
اتنے مین برات کا دن آیا — خوب اسکو سجا دلھن بنایا
خلوت مین وہان خیال ہمدم — یان ہالۂ بزم وماہ عالم
گھنگھرو وہان شور کر رہے تھے — یان دلولے زور کر رہے تھے
گیسو وہان ابر گوہر افشان — دامن یہان مہر سان زرافشان
کانون مین جڑاؤ وان کرن پھول — باتون مین یہان چمن چمن پھول
کاجل آنکھون مین وان بلا کا — یان شوق نظارہ انتہا کا
چوٹی کے بناؤ را وہان ڈھنگ — سلی کی بہار کا یہان رنگ
رخسارونپہ بنیون کی وان ضو — شمع عارض کی دل کو یان لو
وان رنگ حنا سے دست وپا لال — چہرہ یہان پھول سے سوا لال

وان چرخ پہ چاند سر پہ جھومر | یان غیرت برق طرۂ سر
وان جلوہ فزدیز چاند تارا | یان ہالۂ ماہ گوشوارا
وان نور تنون مین نور انجم | سر پیچ سے یان ظہور انجم
وان دانت مسی سے اختر شب | یان جوش کہ لب اب لبین لب
وان پردے تین چھپرا اوسکی اسکی | یان دلمین ہوس لبونپہ سسکی
وان قصر جلا سے غیرت طور | یان فرش ضیا سے مطلع نور
وان حسن شباب غمزہ و ناز | یان جام و شراب و نغمہ و ساز
بن ٹھن کے براتی اور نوشاہ | پیارے سے چلے قمر کے ہمراہ
ہر سانڈنی آب سے روان تھی | تیزی مین مزاج نوجوان تھی
آئے جو نظر قدم کی رفتار | کاتب بھولے قلم کی رفتار
ہاتھی جو دکھائین اپنی مستی | چھوڑین مینوش مے پرستی
مے شرم سے آب آب ہو جاے | مستی آنکھون کی خواب ہو جاے
گھوڑے جو چلین ہوا نہ پہونچے | ابلق ایام کا نہ پہونچے
تلوار سے دم بڑھا ہوا تھا | آندھی سے قدم بڑھا ہوا تھا
نوشہ جو چلا سوار ہو کر | گردون نے پھرایا چتر سر پر
خورشید بھی ساتھ جلوہ گر تھا | لچھے مین شعاعون کا چنور تھا
ہین تو یہ وہ عزیز اغیار | گھوڑے ہاتھی قفس ہوادار
ڈنکا نوبت نشان سب ساتھ | اٹکے بوڑھے جوان سب ساتھ
دن گشت مین گزرا رات آئی | چلتی پھرتی برات آئی

پہنچا اتنا ہجوم پیش در تھا — پلکوں کا گمان آنکھ پر تھا
رستا نہ ملے جدھر نظر جائے — تھالی پھینکو تو سر ہی سر جائے
آتشبازی وہ رنگ لائی — چھوٹی مہتاب پر ہوائی
دیتے تھے انار پھول اس طرح — کرتے ہیں حسین باتیں جس طرح
گولے کی صدا سے توپ حیران — بہرے ہوں نہیں جو رعد کے کان
بات ایک نہ بن پڑی ہنسی سے — چھپے معشوق پھلجھڑی سے
چرخی لیلی کی چشم بیباک — چکر یا بخت قیس غمناک
قلعے پہ گمان بے ستون تھا — شیریں کا دہن تھا ہر بتاسا
ہتھ پھول سے پھول باغ کے گرد — گل دودیوں کے گال رشک سے زرد
اونچے گئے اسقدر غبارے — کچھ بڑھ گئے آسمان کے تارے
رقصاں ہوئیں رنڈیاں وہ آکر — پریوں کو نچائیں گت بنا کر
زہرہ کو یہ چوٹ یہ جلن ہو — ٹپے گائیں چھپرکھٹ سے سرن ہو
بلبل کو لگے بیزار جی سے — منہ بند کریں وہ کنکری سے
گل سے نکہت قمر سے پرتو — خو سے نازک خبر سے مشہور
سنتے ہی وہ گھنگھرو دان کی جھنک — لبریز لگے بخت خفتہ بیدار
تھا شادی وصل کا محل یہ — گانے میں ناچ کر غزل یہ

## غزل

رہنے کو ہے دل بھی اور جگر بھی — یہ گھر بھی ہے آپ کا وہ گھر بھی
آنکھوں کی سیاہی اور سپیدی — دیکھو تو ہے شام بھی سحر بھی

باتین ہی فقط نہین ہین دیکھو — کچھ تاکتی ہے تری نظر بھی
گھونگھر بالون کے ہم بھی دیکھین — اور گیسوؤن والے آدھر بھی
سر ہی نہین کاکلون سے پر خم — لنگر سے لچکتی ہے کمر بھی
چمکے کچھ ایسے گال تیرے — چکر مین ہے شمس بھی قمر بھی

در پردہ ہی تاک جھانک ہی شوق
گھونگھٹ کی ہی کچھ تمھین خبر بھی

ایجاب سے تھا قبول کا ساتھ — چولی دامن کا ہو گیا ساتھ
شب کٹ گئے بہت رہی جو تھوڑی — دو موتیون کی ملائی جوڑی
دونون مے شوق سے تھے سرمست — ہاتھا پائی ہوئی سر دست
طالب مین کشش تھی انتہا کی — صحبت ہوئی کاہ و کہربا کی
نیلا ہوا ہونٹھ ایسا چوسا — عیسی کو بنایا اوسنے موسا
بوسون سے کبود کر دیے گال — انگارون سے دو دہ کر دیے گال
ٹھلکر جو ہوے وہ گل ہم آغوش — گھنگھرو ہوے کچھ سمجھ کے خاموش
دیکھا جو حجاب کا قرینا — کی شمع نے بند چشم بینا
دشوار دلون کا تھامنا تھا — شمشیر و سپر کا سامنا تھا
بستر پہ تھے دونون ماہ پیکر — زیر و زبر بیاض بستر
دونون مین تھی بحث علم مستی — کی ہر ہر الف نے پیش دستی
بجلی سے تھی ماہی تپان سرد — سسکی سے نسیم بوستان گرد
[illegible] تھا [illegible] — وان تھے دُرِ بے بہا صدف مین

تھے شرطِ وفا مین دونون پکے
ہجگ ملکے اوڑلئے پیچھے چھکے

مے پی گے خمار تھا ضروری
کی نشے نے میکشون سے دوری

پھیلا جسوقت صبح کا نور
پروانہ ہوا چراغ سے دور

## یاسمن کو لیکر ماہ عالم کا وطن کی جانب سفر کرنا رستے مین طوفان کے گھاٹ اوترنا

لی گلزار کی ہوا پھر
میرے ساقی شراب لا پھر

باقی ہے بہار جام چل جائے
ایسا نہو یہ ہوا بدل جائے

وہ نخل مراد کے چمن کا
گلچین وہ بہار یاسمن کا

چھٹے رہا آشنائے فردوس
اب خار ہوئی ہوائے فردوس

پردیس مین بو وطن کی آئی
طائر کو ہوا چمن کی آئی

بے چینی سے دل قرار بھولا
پہلو مین جھولتا تھا جھولا

وحشت کیا یاسمن پہ یہ داغ
بولا مجھے اب ہے خار یہ باغ

لطفِ حیات اپنے گھر تک
شادابی برگ ہے شجر تک

انسان جو ہوے وطن تو کیا ہے
دندان جو ہوے دہن تو کیا ہے

گرداور سے گرگئی پھر زمین پر
پھر گر کے اوڑ گئی شبنمِ تر

پتلی کو نظر کبھی نہ بھولے
دم سینے کو جیتے جی نہ بھولے

ن باپ پہ کھولتا تھا مطلب
کہنے کو چلی وہ صورت لب

ن آئی ملال سب جیسے آرے
قت کا خیال جیسے آرے

آنکھیں نیچی اڑا ہوا رنگ — دل بڑھ کے دہان تنگ سے تنگ
پوچھا تو کہا وہ قصۂ درد — بولی کہ دل اس ہوا سے سرد
بولے وہ کہ پھر یہ بوئی بس کیا — منھ کے روکے رکے نفس کیا
کیا دل جو اوٹھا تو کون روکے — چل نکلی ہوا تو کون روکے
سمجھے کہ بہار جانے پر ہے — گلشن مین خزان اب آنے پر ہے
دن رات بنا نظر نظر مین — کانٹا کھٹکا جگر جگر مین
وہ خسرو ملک بیقراری — بولی داماد سے بہ زاری
صدمہ یہ اوٹھاؤن کس جگر سے — ہو نور نظر نہان نظر سے
شاداب تھا باغ زندگانی — کیون پھیر رہے ہو اس پہ پانی
کیا دل ہے ثمر کہ توڑتے ہو — کیا عیب ہون مین کہ چھوڑتے ہو
تم جان ہو جان جب جدا ہو — جسم مردہ کی قدر کیا ہو
جانو جانو نہ جانو تو خیر — مانو مانو نہ مانو تو خیر
یان آپ آنکھون مین وان جبین پر بل — یان منھ پہ نگاہ وان زمین پر بل
منھ دیکھ کے رہ گیا شہنشاہ — سمجھا کہ رکے نہ ابر کی راہ
کیا زور سفر پہ ہے اگر میل — کانٹون مین نہ اٹکے دامن سیل
جو کچھ کرتا تھا ساتھ سامان — سب کر دیا ہاتھون ہاتھ سامان
خالی کیا روشنی سے گھر کو — رخصت کیا جان کو جگر کو
روتے تھے ادھر بھی لوگ ادھر بھی — تھامے تھے کمر بھی اور سر بھی
چلمن سناٹے مین پڑی تھی — حیرت زدہ اوٹ چپ کھڑی تھی

تڑپے آپ اپنے اس ستم سے | چھاتی پیٹی گھڑی نے غم سے
چھاتی تھی اداسی صحن بھر پہ | بھاڑ دسی پھری تمام گھر پہ
ہاتھی پہ وہ شاہزادے کی دیج | چوٹی پہ پہاڑ کی تھا سورج
ساتھی اتنے کہ اللہ اللہ | پلٹے نہ ہوا نکلنے کی راہ
انبوہ سے بیچ میں محافہ | آہو کے شکم میں جیسے نافہ
بولا وہ کہ یوں منہ جو پاؤں | پوچھو تو پہیلی اک بجھاؤں
بولی وہ کیا کہا کہ افسوس | بولی یہ کیوں کہا کہ مایوس
بولی کہ ہے کون ایسا بیدل | بولا وہ کہ جو کسی کو دے دل
بولی میں پاگئی اشارا | بولا تمکو جو ہو گوارا
آنکھیں جو چراؤں کیا کہیگی | معشوق ہوں سب بے وفا کہیگی
ڈر تھا کہ نہ ہو تمھیں تامل | کھٹکا تھا کہ خار ہو نہ وہ گل
جس وقت سے ملے نظر نظر سے | تیرے نہ چلیں ادھر ادھر سے
اس چوٹ سے دم مرا نہ رک جائے | ٹھوکر سے قدم مرا نہ رک جائے
بولی کرو جو خوشی تمھاری | میری پیاری تمھاری پیاری
اب دل ہے برے خیال سے صاف | شیشہ میرا ہے بال سے صاف
خوش ہو کے چلا وہ مثل صرصر | جا کر دخت امیر کے گھر
پردہ در مدعا کا کھولا | نزدیک اوسکو بلا کے بولا
باہم جو ہوں دو شجر تو کیا عیب | توام جو ہوں دو ثمر تو کیا عیب
دو آنکھوں سے منہ کی آبرو ہے | دو ہونٹھوں میں کون گفتگو ہے

بولی وہ کہ سمجھی میں کہانی | بولا یہ کہ دیر کیا ہے جانی

بولی وہ کہ کیا سفر ابھی ہے | بولا بس دیر تیری ہی ہے

چل نکلی وہ دے کے ہاتھ میں ہاتھ | سائے کی مثال ہو گئی ساتھ

رشتۂ اُلفت کا سب سے توڑا | اعضا کو بشکل روح چھوڑا

طے کرتے ہوئے منازل راہ | اک بحر پہ لوگ پہنچے ناگاہ

تھی حالت غیظ بسکہ طاری | دریا کے لبوں سے کف تھا جاری

لہر اور بھنور دکھا رہا تھا | شمشیر و سپر دکھا رہا تھا

آواز اسکی سُنتے تو ڈر جائے | پانی دریا کا رعد بھر جائے

ہلکی پتا سی ایک تھی ناؤ | جھولا جھولو جو اوس پہ چڑھ جاؤ

وہ یاسمن اور وہ ماہ پیکر | ناچار ہوئے سوار اوس پر

قسمت سے چلی ہوا مخالف | کیا زور کہ بخت تھا مخالف

چوگان تھی ہوا تو گیند کشتی | تھی گاہ ادھر اور گاہ ادھر تھی

آخر چلکر ہوا کی صورت | ٹوٹی دل ناخدا کی صورت

دولھا تھا کہین دلھن کہین اور | جان اور کہین بدن کہین اور

ساحل پہ وہ بیقرار ساتھی | کہتے تھے الٰہی کیا ہوا تھی

کچھ منھ سے بہتو رنہ بولے چالے | کیون مچھلیون نے نہ کاٹ ڈالے

سوتے بھی نہ چونکا مجھے خدایا | الفت سے کہیں نہ جال میں پھنسایا

موجون کو نہ آئی چاہ کی لہر | کھنچنے نہ ہین ہاتھ ہو گیا تھر

کچھ کی نہ حباب نے بھلائی | کام آئی نہ خاک آشنائی

ساحل کچھ لب سے تو ہی کہتا　　کمبخت کنارہ کش نہ رہتا
کھلتا نہیں کچھ کدھر گئے وہ　　کیا موج کے گھاٹ اتر گئے وہ
دریا سے انھیں نکالتا کون　　طوفان میں پانوں ڈالتا کون
ڈر سے لرزاں تھی موج آب　　حیرت سے تھا دم بخود حباب

## بہتے بہتے یاسمن کا دریا کے کنارے آنا حاتم ملک کا اوٹھا کر اپنے گھر لیجانا

ساقی ترے آگے ہاتھ پھیلا　　چھینٹوں کی نہیں یہی ہے دے لا
بھر دے بھر دے پیالہ بھر دے　　دل سرد ہے خوب گرم کر دے
گرداب کے طوق کی گرفتار　　وہ یاسمن غریب و ناچار
تھی سبزۂ راہ فوج طوفان　　بہتی چلی مثل موج طوفان
زینت دامان آب کی تھی　　پتلی چشم حباب کی تھی
نیلوفر تھے وہ پھول سے گال　　تار آبی تھے تر جو تھے بال
ہونٹھوں کی تری اگر نظر آئے　　موج مے ناب خشک ہو جائے
آنچل سے خجالت اسقدر ہو　　پھر دامن بادہ کش نہ تر ہو
پلکیں دکھلا رہی تھیں یکسر　　سبزے پہ بہار شبنم تر
غفلت سے تھے دیدہ ہائے تر بند　　غنچے گویا کہ تھے نظر بند
وارفتہ ادھر تھی موج ادھر موج　　لپٹی جاتی تھی تن سے ہر موج
بے وجہ نہ تھا بھنور کو چکر　　حسد سے ہوتا تھا گھر پھر کر

حد سے بڑھکر تھا شوق کا جوش | ساحل کھولے ہوے تھا آغوش
آخر اسی طرح بہتے بہتے | لہرون کے تھپیڑے سہتے سہتے
مردہ سی لگی کسی کنارے | جالے ہے جس گھاٹ بخت اوتارے
حاکم جو اوس دیار کا تھا | لپکا اوسکو شکار کا تھا
اوس دن اوسی رہگذر سے گزرا | یہ نور اوسکی نظر سے گزرا
دیکھا کہ بدن حباب مین ہے | مچھلی سار داے آب مین ہے
جلوہ ظاہر تھا جسم مستور | فانوس مین شمع بزم مین نور
غواص کی طرح ہاتھ ڈالا | دریا سے برنگ دُر نکالا
آہستہ سمیٹے بال اوسنے | کھینچا پانی سے جال اوسنے
حسن نمکین سے یہ ہوا حال | بس دیکھتے ہی ٹپک پڑی رال
کچھ سانس اوسکے بدن مین پائی | تھوڑی سی ہوا چمن مین پائی
لایا دولت کی طرح گھر مین | رکھا اوسے نور سا نظر مین
ٹھہرائی جو چشم ہوش کھولی | سہمی چلائی روکے بولی
گھر والون نے حیف ساتھ چھوڑا | جُگ لاکے کہان فلک نے چھوڑا
پنجے مین پھنسی ہون کسکے کمبخت | دیکھون ابھی رنگ لاے کیا بخت
شہزادے کی چوٹ تھی جگر کا | بدرنگ تھا رنگ اس قمر کا
جھکے چھوٹے تھے چلتی کیا چال | ملکر کف دست کرتی تھی لال
دل پنجے سے بسکہ تھا فسردہ | ساکت تھی بہ شکل نبض مردہ
تھی حالت ضعف اتنی طاری | تھے موے بدن۔ بدن پہ بھاری

شک چہرے پہ زرد پھول کا تھا ۔ قد پیڑ مگر ببول کا تھا
جا کم بیٹھا تو جل اوٹھی وہ ۔ تاکا تو نظر بدل اوٹھی وہ
چاہا جو کرم تو قہر پایا ۔ مانگی جو شکر تو زہر پایا
بڑدا وسکو ہوئی چلا وہ جو چال ۔ ایسا ہوا زچ کہ تنگ تھا حال

## ساتھ والیون کا ترس کھانا۔ مان کو سمجھانا۔ آخر مشتری کا قید کی زنجیر سے چھوٹ جاتا

دے اے ساقی شراب جوش ۔ بیہوشی نشہ ہے مرا ہوش
مے ہے میکش کی زندگانی ۔ جیسے مچھلی کی جان پانی
کچھ ذکر بھی تھا کبھی کسی کا ۔ کیا نام تھا مشتری کسی کا
ہان وہ قیدی کی کھونے والی ۔ ہان ہان وہی قید ہونیوالی
خاموشی مین دم وفا کا بھرتی ۔ مجبوری مین غم جفا کا کرتی
سوچ آکے پڑا جو رات دن کا ۔ ایسی ہوئی زار جیسے تنکا
ملنے کا جو اتفاق ہو جائے ۔ سر کے بالون مین آپ کھو جائے
کہنے لگین ساتھ والیان سب ۔ افسوس کہ دن سے تم ہوئین شب
تن خشک ہوا ہے رنگ کالا ۔ پانی پہ پڑا ہو جیسے پالا
کاکل تھی بلا مگر نہین اب ۔ شمشیر جفا نظر نہین اب
ہونٹھون مین وہ بات اب نہین ہے ۔ تھوک آب حیات اب نہین ہے
ابرو لیتے تھے پہلے جانین ۔ اب ہین اوتری ہوئی کمانین

گل تھے کبھی گال اب ہین کوے
غصے سے جو پھولین تو ہین پھپھولے

زردی سے ہوا ہے رُخ تمھارا
اک انبہ خشک لو کا مارا

گیسو بے تیل کے ہین رُوکھے
ٹکڑے کسی بیل کے ہین سوکھے

لب پہلے تھے لال اب نہین لال
شاید پانون کا پڑگیا کال

بے حسن شباب خشک با دل
بے عیش حیات بے مزہ پھل

ٹیڑھی ہے جنون کی راہ چھوڑو
سیدھی ہو جاؤ آہ چھوڑو

آنکھون کو رولائے گا یہ رونا
ہاتھ ان سے دھولائیگا یہ رونا

غم کوئی غذا نہین کہ کھاؤ
کچھ چوٹ ہوا نہین کہ کھاؤ

ہے قید سے چھوٹنے کی گر چاہ
ہو چاہ مین باؤلی نہ للّٰہ

سوچی وہ کہ پیچ سے نکلیے
زنجیر کٹے وہ چال چلیے

غم دل مین نہان ہو لطف یہ ہے
جسطرح سبوئے مین نشۂ مے

کہنے لگی مجھ مین دم نہین اب
طاقت سر کی قسم نہین اب

تنکا رکھدو تو سر مین خم آے
پتا سی اوڑون ہوا جو چھو جاے

در گور وہ جسکی چاہ پھر ہو
توبہ ایسا گناہ پھر ہو

وہ ایک تو کیا ہزار انسان
ایڑی چوٹی پہ میری قربان

ہنسنے لگین رنج سب گئین بھول
کلیان کھل کھل کے ہوگئین پھول

چڑیون کیطرح اوڑین وہان سے
گویا ہوئین آ کے اوسکی مان سے

اب یہ خواہش ہے مشتری کی
پرچھائین نہ دیکھے آدمی کی

غیرت جو اوڑ گئی تھی آئی
دولت جو کھو گئی تھی پائی

لیکن اب وہ پری نہین ہے  
اور ہو بھی تو مشتری نہین ہے

ایسا کیا غم نے زار و سکو  
ڈر ہے اوڑ کے گرے جو منھ سے پھونکو

زنجیر مین قفل سی پڑی ہے  
زنجیر کی وہ بھی اک کڑی ہے

گل ہوکے نصیب مین ہے داغ اب  
بجھنے کے قریب ہے چراغ اب

یہ سنکے اوٹھی وہ درد کی طرح  
چلتی ہوئی آہِ سرد کی طرح

آئی تو یہ تھی شکستہ احوال  
ٹوٹا ہوا جیسے زلف کا بال

دیکھا تو ہے کونے مین وہ ناچار  
جیسے مکڑی کے جالے کا تار

ملکر ہوئین اشکبار آنکھین  
چوکا ہوئین ہوکے چار آنکھین

زنجیر جنون کو کاٹ ڈالا  
دل زلف کے پیچ سے نکالا

## گھر بار چھوڑ چھاڑ مشتری کا شبکو نکلنا صبح کو گھر والیون کا چکرانا

کس نے ابتک سنا ہی توبہ  
کیسی توبہ الٰہی توبہ

فلقے افلاس کے ہین ساقی  
پھر رند مین جو دم ہے باقی

جب دور ہوئی بلائے زنجیر  
چمکی پھر مشتری کی تقدیر

الفت کی ہوا کا آیا جھونکا  
جھرمٹ ہوا ساتھ والیون کا

کٹ کٹ گئی تھین لپٹ کے آئین  
ہٹ ہٹ گئی تھین سمٹ کے آئین

دیکھی جو پری کی چال پائی  
سمجھین وہ کہ آدمیت آئی

وحشت نہین اب سنبھل گئی ہے  
گرمی نہین رت بدل گئی ہے

کیا جانیں کہ دل بھرا ہی کد سے
یہ نیک بنی خیالِ بد سے

موقع پایا تو لائے گی راگ
موسم آیا تو کھیلے گی پھاگ

ظاہر سے یہاں جدا تھا باطن
رنگِ برگِ حنا تھا باطن

دن بھر یہ دعا کہ رات آئے
شب بھر یہ دعا کہ گھات پائے

رہ رہ گئی تول تول کر پر
سو بار سمیٹے کھول کر پر

اک شب جیسے کہ چشمِ بے نور
یا تھی بختِ سیاہِ مہجور

چمکیں لیکن چمک نہ سوجھے
تارے کیا چاند تک نہ سوجھے

لب ایسے نہ ہوں مسی سے کالے
گیسوئے سیاہ سر جھکالے

دیکھا جو شمع سب ہیں غافل
آہستہ اٹھی بصورتِ دل

چھپتی ہوئی شمع کی نظر سے
مثلِ برکت اڑی وہ گھر سے

کھاتا تھا غیرتِ روی پہ جسم کو ناز
جس سے جھنکی پروں کی آواز

کوسوں پیچھے حواس چھوٹے
شمشیرِ ہوا کے پاؤں ٹوٹے

ہوتے ہی سفید شب کی کاکل
جنگل میں لیے وہ صورتِ گل

واں گھر میں سحر کو ہو گئی بھول
جو تھی گھر میں وہ زندہ در گور

ماں بولی وہ چھپ رہی تھی ہائے
مٹھی ہوئی خالی زر نہیں ہائے

وہ سانس نہ تھی نکل گئی کیوں
کچھ پھانس نہ تھی نکل گئی کیوں

سب گھر میں ہیں وہ نہیں یہ تقدیر
بازی ہوئی گنجفے کی بے میر

شمعیں کئی پہرے پہ کھڑی تھیں
آنکھیں انکی بڑی بڑی تھیں

سب اپنی جلن میں جل جائیں
اللہ کرے ابھی پگھل جائیں

بولا نہ پلنگ وہ اوٹھی جب | جو لین ڈھیلی کرونگی مین اب
جی چھوڑکے جستجو کی ٹھانی | رستے رستے کی خاک چھانی
چوپائی ہوا سے شرط بدکر | کھائے چارون طرف کے چکر
بدلی تھی کہ روتی اور پھرتی | بجلی تھی کہ جلتی اور گرتی
جز خاک نہ ہاتھ مین کچھ آیا | جز داغ فراق کچھ نہ پایا
تھا تلخ مزہ جو زندگی کا | دل ہو گیا زندگی سے پھیکا

## بہتے بہتے ماہ عالم کا ایک جنگل مین نکلنا اور مشتری کا ملجانا مشتری کا یاسمن کی جستجو کو چلنا اور پاکر اوڑا لانا

کشتی مے کی جو چل کے ٹوٹی | ساقی سمجھا کہ جان چھوٹی
لیکن ساقی کے سر پڑے رند | تلچھٹ ہی کے گھاٹ اوتری رند
وان یاسمن اور ہوائے بیداد | شہزادے پہ یان پڑی یہ اوفتاد
تختے پہ کسی طرف بہا یہ | گویا تخت روان پہ تھا یہ
دریا مین بھی تھا شکوہ شاہی | سکتہ بیٹھا تھا تا بہ ماہی
تاج اوسکے لیے حباب لایا | تھان آب روان کا آب لایا
موجین نہ تھین گرد اوسکے راہی | ہمراہ تھے فوج کے سپاہی
بہتا ہوا دور جا کے نکلا | جنگل مین کنارہ پا کے نکلا
چھوٹے بھی تھے پیڑ اور بڑے بھی | بوٹے بھی تھے دیو اور کھڑے بھی
سایہ وہ گھنا کہ کچھ نہ سوجھے | مشکل کہ سمجھ پہیلی بوجھے

کھلے سو ٹھوکر پن نہ جبتک    دل سے پہونچے نہ حرف لب تک
ظلمت مثلِ سوادِ دیدہ    شکلِ مردم بلا رسیدہ
وان جادۂ خاک خاک پر مار    وان خوشۂ تاک تاک پر بار
وان مرغ کو مرغ ہی کے پر تیر    وان شاخ کو شاخ ہی تھی شمشیر
وان نہر کا آب آبِ خنجر    وان سبزے کی نوک نوکِ نشتر
وان خار نگاہِ چشم حاسد    وان پھول کا رنگ خونِ فاسد
میدان مین دھوپ اگر پڑی تھی    تلوار کی آنچ سے کڑی تھی
اوس سے تبِ ہجر کو جلن ہو    جلکر کوئلا بشر کا تن ہو
جلنے سے ہوا مین اک چمک تھی    گویا شعلے کی وہ لپک تھی
بالو کمبخت اس قدر گرم    ہو سنگ پگھل کے موم سے نرم
جو اوسمین پڑا یہ اوسنے جانا    جلتے ہوے بھاڑ مین ہے دانا
دن بھر تو پھرا کیا ہوائی    شب مثلِ بلا جو سر پہ آئی
اندیشے سے مثلِ مرغ اوڑے ہوش    بیٹھا سرِ نخل خانہ بردوش
کودا دمِ صبح پیڑ پر سے    پھل جیسے ٹپک پڑے شجر سے
کھانے لگا مثلِ بخت چکر    پھرنے لگا جسطرح پھرے سر
چمکا تقدیر کا ستارا    آئی نظر ایک ماہ پارہ
ایک ایک انگل پہ پانون دھرتا    پاس اوسکے گیا وہ ڈرتا ڈرتا
صورت پہ جو کی نظر پری تھی    اپنے یوسف کی مشتری تھی
چومے اوسنے قدم بشر کے    صدقے ہوئی پھرکے گرد سر کے

حیران حیران ہوئے بغلگیر — جیسے آئینہ اور تصویر
بولا جنگل کہان کہان تو — کیون رنگ کیطرح ہی روان تو
کیون ہی گردش مین صورت چاک — چھلنی نہین چھانتی ہی کیون خاک
پتھر پڑین تیرے اس جنون پر — لے اس جنگل مین خاک پتھر
یان لالۂ دشت قلب بیدین — یان چشم غزال چشم بددین
یان باد صبا پیام آفت — یان سبزۂ راہ دام آفت
ٹوکا نہ اری تجھے کسی نے — ہر کانٹے نشتر سے نازکی نے
ہے آگ یہان کی باد صرصر — گر شعلہ کے جلنے سے بچے پر
جب سانس کے ساتھ شعلے آئے — اللہ ہی جان کو بچائے
بولی کہ ہی بحر عشق کو جوش — ہون صورت موج خانہ بردوش
بس چھیڑ نہ اے عزیز للہ — یوسف کی قسم ہی تیری ہی چاہ
قسمت سے ملا حبیب میرا — طالع میرے نصیب تیرا
تو اپنی تو سرگذشت کچھ کہہ — نیرنگ قیام دشت کچھ کہہ
بولا وہ کہ جان کھو کے آیا — مین بحر سے ہاتھ دھو کے آیا
فردوس سے گل وہ لیکے چلنا — خسرو کو وہ داغ دیکے چلنا
ہونا طرف وطن وہ راہی — کشتی کی وہ بحر مین تباہی
وہ وحشت امیر اور وہ اختر — داغ ان کی جدائیون کے دلپر
دونون کا کنارے چھوٹ جانا — دونون آنکھون کا پھوٹ جانا
یکسر کہی سرگذشت فرقت — دکھلائے وہ خار دشت فرقت

بولی وہ کہ عیش و غم ہین تن ساتھ
امید ہے دم کے ساتھ باقی
کیا عمر ہے عیش کا زمانا
تدبیر سے کام چل ہی جائے
ہے منھ مین زبان بولنے کو
جی کوئی کڑی پڑے نہ ہارے
مین ہون سرگرم جستجو ہے
رات آکے یہین بسر کرونگی
اپنے اللہ کی قسم ہے
شب بھر رہتی قریب پہلو
تڑکے مثل نسیم چلتی
موقع پہ بدلتی وہ نیا روپ
دیکھا کسی گھر کا در اگر بند
جالی سے غبار بنکے پہونچی
پھرتی رہی رات دن وہ دلسوز
آوارہ برنگ بو ہوائی
سب شہر بسا تھا اوسکی بو سے
باتون باتون جو بات پائی
پہنا رخت بشر پری نے

دو یارون کا جیسے ہاتھ مین ہاتھ
ہے پھر ملے زندہ ہے جو ساقی
جس کا ممکن نہین پھر آنا
ہے کھینچنے پہ جام چل ہی جائے
ناخن ہین گرہ کے کھولنے کو
نکلے پتھر سے لعل پیارے
سورج کی روشنی پھرونگی دن بھر
دیکھونگی یہ رخ سحر کرونگی
دم ڈھونڈھ نکالون جو دم مین دم ہے
جیسے گیسو کے پاس گیسو
آگے خورشید سے نکلتی
سایہ بنتی کہین کہین دھوپ
سمجھی کہ یہین ہے وہ نظر بند
یا دھوپ کی طرح چھنکے پہونچی
گھر گھر گئی صورت شب و روز
جس غنچے مین یاسمن تھی آئی
پردہ ہوا فاش گفتگو سے
شب کے پردے مین گھات پائی
لی ہیچ کی راہ مشتری نے

کانون سے سنا محل مین کچھ شور
دیکھا کہ اکیلی رو رہی ہے
زینے کیطرف بڑھی دبے پاؤن
ملنے کا جو مل گیا کچھ انداز
ظلمت سے عیان ہوئی وہ اس طرح
تسلیم جو کی جواب پایا
پوچھا کہ لقب کہا پریشان
پوچھا مقصد کہا کہ پانا
اپنی ہے کے عوض کہی پرائی
سن ہو گئی وہ کہ بات کیا ہے
پتاؤن کہ داغ ہے نہ پھول
یون ڈر گئی وہ قصد سے جیسطرح
نبضین جو بدن کی چل رہی تھین
کہنے لگا ماتھے کا پسینا
ایسا لگتا تھا چہرے کا رنگ
دیکھا دیکھی ہوئی یہ صورت
اوس نے پوچھا کہ نام کیا ہے
یہ اور بڑھی تو ہٹ گئی وہ
دل کی پوچھی تو شب کی کہدی

چھپکر جھانکی وہ جس طرح چور
سوچی یہ کہ ہو نہو وہی ہے
سائے کی روش چڑھی دبے پاؤن
ظاہر ہوئی کھلکے صورت راز
سر کے بالون سے مانگ جس طرح
غمدیدہ اوٹھی لپٹ ہی پایا
پوچھا کہ سبب کہا کہ طوفان
پوچھا مطلب کہا ملانا
اولٹی گنگا غرض بہائی
یہ پیچ چلی تو گھات کیا ہے
ایسا نہ ہو یہ چراغ ہو گل
دل ہل گیا جل ہوا ہے جسطرح
سب دل کیطرح اوچھل رہی تھین
پھلے رکھتا ہے آبگینا
آنسو جو بہے تو ڈھل گیا رنگ
اُٹھی مٹی کی جیسی مورت
اوس نے پوچھا کہ کام کیا ہے
پیچھے سے اِدھر کے ہٹ گئی وہ
سر کی پوچھی تو لب کی کہدی

بولی یہ کہ ہوش میں لیں آؤ — ایسی بھی نہ پر کٹی اوڑاؤ
صورت ہی یہ اور ہی کہیں کی — لینا نہ ذرا نہیں نہیں کی
اتنا تو ڈرتے ہونگے لڑکے — تھامو دل کو بہت نہ دھڑکے
رونے کو پڑی ہیں اور راتیں — تجھ سے کرو پہلے ہنس کے باتیں
جگ بیاہے اکیلی نرد بہتر — جوڑی کہ گھر ہے فرد بہتر
بولی کہ اکیلی نرد کٹ جائے — ہو فرد گھر تو قدر گھٹ جائے
بولی اتنا مجھے بتا دو — جوڑی جو ملاؤں میں تو کیا دو
بولی مرے پاس صرف دم ہے — اور اسکے سوا جو ہے تو غم ہے
بولی مری جان دم نہ دو تم — اور غم کا تو نام اب نہ لو تم
سو باتوں کی ایک بات سن لو — چنبیلی سے زبان مجھ کو دے دو
بولی کہ نہ دونگی یوں زبان میں — کھیلی نہیں کچی گولیاں میں
کیوں مانگتی ہو زبان کیوں جی — کیا لے کے زبان چاٹ لوگی
آخر کیوں میں زبان کھو کر — گونگی بنوں بے زبان ہو کر
انجان کو کوئی جانے بوجھے — آنکھیں کھلیں اونچ نیچ سوجھے
جب تک میں بات پا نہ جاؤں — دھڑکا ہے کہ منھ کی کھا نہ جاؤں
بولی میں دلشکن نہیں ہوں — تم مجکو نہ جاننا نکمیں ہجرن
صندل ابھی درد سر کا ہونگی — مرہم زخم جگر کا ہونگی
بولی نہ ستاؤ بکتی ہو کیوں — زخموں پہ نمک چھڑکتی ہو کیوں
صندل کو لگاؤں آگ جل جائے — مرہم پڑے بھاڑ میں پگھل جائے

تھا تھوڑے دنون سے دل پھپھولا — اب تم نے کیا جلا کے کولا

جو بات ہے وہ ٹھاؤ کی ہے — ہر چال تمھاری داؤ کی ہے

بے سمجھے یہ سمجھون کس طرح مین — دل اور زبان ایک ہی ہین

بولی اللہ ری بدگمانی — مین پا گئی داد جانفشانی

موقع تو یہ میل جول کا ہے — تم جنگ پہ تُل پڑین یہ کیا ہے

بخت آج تمھارے آگے لایا — انسان کے پیرہن مین سایا

بولی کہ یہ باتین کون جانے — آپ آئین پہیلیان بُجھانے

سایہ کیسا شجر نہین تم — دامن نہین ابر تر نہین تم

بولی اجی دیکھو مین پری ہون — شہزادے کی لونڈی مشتری ہون

مینے تمھین ڈھونڈھنے کو جانی — ساری دنیا کی خاک چھانی

در در گئی رہگذر کی صورت — گھر گھر پہونچی سحر کی صورت

بو ہو کے بسی مین ہر چمن مین — آئینہ بنی ہر انجمن مین

فردوس ہے کیا چمن تمھارا — کیا نام ہے یاسمن تمھارا

بولی ہان اب زبان لے لو — بولی ابھی گالیان تو دے لو

اک بات کہون جو مان لو تم — بندی کو کنیز جان لو تم

اچھا کی صدا دہن سے نکلی — بو غنچۂ یاسمن سے نکلی

آخر پوچھا کہ کچھ خبر ہے — وہ ماہ اسے مشتری کدھر ہے

بولی کہ پڑا ہے دشت سے کام — مانند ہوا ہے گشت سے کام

وہ دشت ہوا جہان کی مسموم — یا بوم وہان ہین یا ہین قوم

پتوں کا جو کوئی پیڑ پائے — تو پیٹ کی آگ وہ بجھائے
تن ضعف سے خار پیرہن میں — رخ گرد سے چاند ہے گہن میں
پہلو میں نہیں قرار دم بھر — دل ہے گویا گھڑی کا لنگر
بولی پھر اب کہاں کہ چلیئے — بولی کیونکر کہاں سنبھلیئے
یہ کہہ کے بدل کے رخت اپنا — اوڑ کر لے آئی تخت اپنا
بیٹھیں سر تخت دونوں اسطرح — دو آنکھیں ہوں ایک رخ میں جسطرح
شمعیں دو تھیں مگر لگن ایک — تھے پیڑ تو دو مگر چمن ایک
وہ تخت اوڑا وہاں سے اسطرح — چھپیے ہوئے رخ کا رنگ جسطرح
چلنا تھا وہی وہی تھا آنا — کیا دور تھا تیر سے نشانا
دیکھا تو پڑا ہوا تھا غمناک — نقش کف پا سا تھا سر خاک
حیرت زدہ پتلیوں سے دیدے — میخانوں کے بدلے تبکدے تھے
پر گرد تھا بسکہ چہرے کا خط — گویا کہ خط غبار تھا خط
قد اور رگوں پہ کہنے والا — ہدے سوکھے شجر میں جالا
گیسو جو چلٹ کے مل گئے تھے — کچھ سانپ سمٹ کے مل گئے تھے
جب وہ آواز پر نہ بولا — جوڑا اس نے تب اپنا کھولا
رونے لگی بیٹھ کر یہ گلرو — آنچل کی ہوا تو بالوں کی بو
گل گال گلاب تھا پسینا — چھڑکا وہیں گالوں کا پسینا
بیدم کو جو ہوش یوں نہ آیا — لب پر لب رکھ کے سر ہلایا
غفلت لب کے اثر نے کم کی — کچھ تب عناب تر نے کم کی

آنکھین جو کھلین نصیب جاگے — اقبال تھا سر پہ دولت آگے
کرنے لگی مشتری اشارے — ہے عید کا چاند منھ تمھارے
جنکو گھیرے تھی یاس کی شکل — یکجا ہوے پھر حواس کی شکل
وہ پیچ کے دن وہ غم کی راتین — نکلین دونون مین پچھلی باتین
پالا جسکو پڑا تھا جس سے — اسنے کہا اوس سے اونسے اس سے
لب وا جو ہوے تو عقدہ وا تھا — پردے کے در کھلے تو پردہ کیا تھا

## اختر کا ایک شہر مین گزر۔ زہرہ پر عشق کی نظر۔ زہرہ کی چاہ اختر پر لگاوٹ کی نگاہ۔ ساحر کا ہجر کے خیال سے ڈرنا زہرہ کو طلسم کے برج مین قید کرنا

خوش خوش بیٹھے ہین پینے والے — ساقی کے گلے مین ہاتھ ڈالے
دل ٹوٹے دخت رز سے اٹکا — دینے لگی زلف موج جھٹکا
وہ تاجر راہبر وہ اختر — وہ دخت امیر اور وہ لشکر
سب یاس کے گھاٹ اوتر کے روئے — ساحل سے کنارہ کر کے روئے
آنکھین یون آنسوؤن سے پر آب — ساون بھادون کے جیسے تالاب
دن ہو یا شب سحر ہو یا شام — گردش انکو برنگ ایام
داغون سے بدن فلک کیصورت — کانٹون سے بدن پلک کیصورت
چکر مین ادھر تھا ایک ادھر ایک — تھا سوزن ساعت انمین ہر ایک
سب باد ہوائی کرتے تھے گشت — اک شہر ملا جب طے ہوا دشت

یون شہر مین پہونچے چلنے والے — تا گوش رسا ہون جیسے نالے

اختر گزرا جو رہگزر سے — گزری اک مہ لقا نظر سے

اوس ملک پہ حکمران وہی تھی — اوس خاک پہ آسمان وہی تھی

زہرہ مشہور دیس مین وہ — تھی جو انسان کے بھیس مین وہ

کاکل وہ بلا کہ بڑھ کے دل لے — وہ مانگ کہ سر پہ چڑھ کے دل لے

تھی مانگ کہ راہ کجلی بن کی — سرحد یا جبین او رختن کی

ماتھے کی چمک سے ماند سورج — دونون رخسارے چاند سورج

تلوارین بھنوؤن کی کاٹ مین طاق — دیدے دونون بلا کے قزاق

ایسی دُنیا مین ہو گی کم ناک — تھی عطر گلاب کی قلم ناک

تنگی سے کھلے دہن یہ مشکل — پھر بھی نکلے سخن یہ مشکل

نیچے اوپر جو دونون لب تھے — زیر و زبر کلام رب سے تھے

دانت اوسکے تھے صاف ترشے تھے لب — ہیرے کے تھے دانت لعل کے لب

گالون مین تھی جوش پر جوانی — جیسے ہانڈی مین گرم پانی

چہرہ اوس کا تھا آفتابی — ہلکا بادل لباس آبی

حیرت تھی کہ لوچ کسقدر ہے — یہ بال گمان یا کمر ہے

دیکھا تو نظر لڑی غضب کی — برچھی سیدھی پڑی غضب کی

کاکل بولی کمند ڈالو — چتون بولی کہ دل اوڑا لو

زہرہ کا بھی کچھ سے کچھ ہوا حال — ٹپکی اختر کی شکل پر رال

کیا اوسنے فقط نظر سے دیکھا — دل سے دیکھا جگر سے دیکھا

پھیلی اس طرح غم کی تاثیر — جیسے رگ رگ مین سم کی تاثیر
دل پر کھائی نگاہ کی چوٹ — گھر کو چلی لے کے راہ کی چوٹ
راہی وہ ہوئی وہین تھما یہ — لوٹا سا زمین پر جما یہ
بیٹھا بیچارہ رہگذر پر — جس طرح گدا سخی کے در پر
جو سر کہ تھا اوج سے ہم آغوش — اب خاک پہ تھا بشکل پاپوش
کیا عشق کا ولولہ نہان ہو — ہو آگ جہان وہان دھوان ہو
یون داغ جنون کے سر پہ چمکین — جیسے جگنو شجر پہ چمکین
لوگون کو ملے نئے شگوفے — غنچون مین کھلے نئے شگوفے
ساحر کوئی زہرہ پر فدا تھا — قیدی الفت کے چاہ کا تھا
کھائے ہوئے دل پہ عشق کا داغ — شیدائے بہار لالہ تھا زاغ
شہرت نے جو چین اوسکا کھویا — یا دل کی طرح گرج کے رویا
سوچا وہ کہ بھڑکی عشق کی آگ — لائی زہرہ تو یہ نیا راگ
اختر جو اوڑا کے اوسکو لیجائے — چڑیا سونے کی ہاتھ سے جائے
زہرہ کو کیا فسون کا پابند — اک برج طلسم مین کیا بند
روشن تھی فسون کی لاگ باہر — تھی خاک اندر تو آگ باہر
شعلون مین طلسم کے اکیلی — لالے کی چمن مین تھی چنبیلی
زہرہ وہان سر سے پاؤن تک درد — اختر یہان گرم نالۂ سرد
وہ خاک نشین وہان فسون سے — یہ خاک بسر یہان جنون سے
وہ برج مین جیسے سر مین سودا — یہ سلتے مین جیسے نقش دیبا

## مشتری کا جستجو مین جانا۔ اختر۔ دخت امیر اور سب بچھڑے ہوؤنکو پانا۔ شہزادے کے پاس آنا۔ سب کو باہم ملانا

ساقی بھی نہان ہے اور مے بھی | آخر کچھ میکدے مین ہے بھی

دیکھو دیکھو وہ آیا ساقی | لایا وہی چیز لایا ساقی

اختر کی اودھر پری تھی جویا | یوسف کی وہ مشتری تھی جویا

اڑتی پھرتی تھی یون وہ بے صبر | جس طرح ہوا پہ لکۂ ابر

مثل تار شعاع خورشید | ہر سمت نگاہ چشم امید

بازو جو تھکے زمین پہ اوتری | تب تھی گویا کہ چڑھ کر اوتری

رفتہ رفتہ پری پیادہ | پہونچی ساحل پہ مثل جادہ

نقش کف پا تھے رہبری کو | لائے اوسی شہر تک پری کو

اختر کا سنا جو ہر طرف نام | سمجھی کہ سحر ہوئی مری شام

یہ رنگ اوسی عشقباز کا ہے | نغمہ اپنے ہی ساز کا ہے

دل مین لیکر سنی سنائی | پوچھا پاچھا تپے پر آئی

دیکھا اختر غریب غمناک | ذرے کی مثال ہے سر خاک

بال اولجھے ہوے طبیعت آسا | میل و نمین پرون مین جیسے لاسا

تنگ ہو صد چاک پیرہن پر | پر ہین کسی مرغ کے بدن پر

سر شکل ثمر جھکا ہوا تھا | دم مثل قدم رکا ہوا تھا

پھر دخت امیر سے ملی وہ | سمجھی کہ ہے پیکر گلی وہ

پتلی نہین پھرتی دم نہین ہے — زلفین نہین ہین خم نہین ہے
رخ کہنے کو گل مگر نہین رنگ — لب نام کو لعل ورنہ ہین سنگ
بے روپ مارے غم کے تھا رخ — اوترا ہوا دایرہ تھا یا رخ
رنگت تھی تو سب نمک تھی پھیکی — آنکھین بیمار تھین کبھی کی
ساتھی بیہوش پڑے تھے سطرح — کنکر پتھر زمین پہ جسطرح
[illegible] لعل جو منھ سے بولی — خاطر کی گرہ زبان سے کھولی
شہزادے کی کہکر اونکی سنکر — اختر گرے جنون پہ سر کو دھنکر
بولی نالان نہ مثل نے ہو — ہے مرحلہ کون جو نہ طے ہو
یکتا کبتک قدم کو روکے — ہچکی تا چند دم کو روکے
ہم دیکھو تو ہجر و وصل دکھلا مین — لب دم مین جدا ہون دم مین مل جائین
رنگت ہوا ہوش وہ اوتر کر — لی دشت کی راہ مثل صرصر
شہزادے تک آئی آئی آئی — روتی گئی مسکراتی آئی
یون آئی وہ جسطرح شب وصل — ما بعد خزان بہار کی فصل
پوچھا پایا کہا کہ پایا — گھر گھاٹ اوسے ملنے کا نہ پایا
سوکھے دھانون پڑا جو پانی — پائی نئے سر سے زندگانی
شب ہجر جو رہی ہوا سحر کی — لی نور کے تڑکے راہ اودھر کی
آتا تو نہ چل سکے قلم تیز — جلاد کا خنجر اون سے کم تیز
خبر سایہ نہ دے سکا کوئی ساتھ — گرتا پڑتا رہا یہی ساتھ
پہونچی وہ پری جو ساتھ لیکر — باہم ملے دونون ماہ و اختر

الجھا کیا سب کو یون خدا نے — جسطرح انار مین ہون دانے
مل مل کے وہ مدتون کے چھوٹے — ایسے بچھڑے کہ بند ٹوٹے

## اختر کی بے چینی اور شہزادی کا سمجھانا۔ مشتری کا فقیر کے پاس سے لوح لانا

## اختر کا لوح لیکے جانا۔ ساحر کو مار کے زہرہ کو قید طلسم سے چھوڑانا

سنتے دمے نہ جئین گے رند ساقی — واللہ نہ جئین گے رند ساقی
ہنس دے چین جبین سے حاصل — ہان کہ منھ سے نہین ہی حاصل
آئینہ ہوا جو راز ہمدم — آیا چپکے مین ماہ عالم
دیکھے اختر کے داغ اوسنے — جلتے پائے چراغ اوسنے
بولا کہ ارے سڑی نہ ہو تو — جی ہے تو جہان جی نہ کھو تو
دل جا کے نہ ہاتھ آئے گا پھر — کچھ قرض نہین کہ پلٹے گا پھر
دانائی نہین کہ سم کو چکھیے — دلدل مین قدم کبھی نہ رکھیے
کیا داغ ہے زر کہ کام آئے — کیا غم ہے ثمر کوئی کھائے
لے جان کہ سوچ جی مین چھپ کے — کھن وائے کو کھلئے چپکے چپکے
یان پند زبان پہ تھی وہان آہ — یان جان عزیز تھی وہان جاہ
بولا کہ نہ بولو دل ہے غمناک — مرجھائی ہوئی کلی کھلے تا ک
اب تو لگی ہے پلٹے سر جائے — وہ تب نہین عشق جو اوتر جائے
مارا دل پر نظر نے بھالا — جادو آنکھون نے مجھپہ ڈالا
گیسو مین بلا کیطرح گھیرے — چوٹی پیچھے پڑی ہے میرے

وہ رنج و غم اب سبھی دور بھولے | اپنی بپتی حضور بھولے
بولا کہ طلسم ہے بلا کا | شعلون سے گذر نہین ہوا کا
اس آگ مین کون آدمی جائے | دوزخ مین نہ کوئی جیتے جی جائے
بولا کہ بلا کا ڈر کہان تک | پتے کو ہوا کا ڈر کہان تک
آتی ہے بلا تو کٹتی بھی ہے | بڑھتی بھی ہے رات گھٹتی بھی ہے
کاکل کالی بلا ہے لیکن | ہون موے سیہ سفید اک دن
تھی دفتر عقل مین پری فرد | سمجھی کہ نہ جائے بے دوا درد
بے آب ہو کب تشنگی دور | بے مے نہ مٹے خمار مخمور
ہم قوم تھا ایک صاحب دل | عالم زاہد فقیر کامل
پیشانی صاف آب کوثر | داغ سجدہ حباب کوثر
گونگا بولے جو لب ہلاوے | پتلی کو نگاہ سے جلاوے
عقدہ کرے حل ذہن جو کھولے | زندہ کرے موت کو جو بولے
گھر اوسکا تھا دامن جبل مین | وہ لعل تھا سنگ کی بغل مین
بادل کی طرح اوڑی ہوائی | پاس اوسکے وہ مثل صبر آئی
آئینہ تھا قلب صاحب فن | اندھیر کا حال سب تھا روشن
منہ کھلتے ہی در کھلا سخی کا | کھویا باتون سے درد جی کا
دی لوح کہ وہ طلسم ہو گرد | ہو آتش سحر مثل گل سرد
یون لیکے روان ہوئی وہ بیتاب | جسطرح روان ہو کوہ سے آب
غم لیکے گئی تھی عیش لائی | غنچہ گئی پھول ہو کے آئی

اختر نے وہ لوح پا کے لی راہ ۔ جز سحر کی کاٹی صورتِ کاہ
قفلِ بابِ طلسم توڑا ۔ دوزخ کو ارم بنا کے چھوڑا
دیکھا تو نہ وہ فسون نہ وہ لاگ ۔ گلزارِ خلیل ہو گئی آگ
ساحر پہ پڑی جو چوٹ بھاری ۔ فی النار تھا ایک پل مین ناری
نکلی جو برنگِ کہکشان راہ ۔ زہرہ نکل آئی صورتِ ماہ
رہ رہ کے جگر سنبھالتی تھی ۔ رک رک کے کمر سنبھالتی تھی
سسکی لب پر شکن جبین پر ۔ آنچل منھ پر نظر زمین پر
گردن نہ اوٹھا سکی وہ گلفام ۔ احسان کا بوجھ شرم کا نام
پوشیدہ غبار سے تھی صورت ۔ جیسے خاطر ہو پر کدورت
دکھلاتے تھے بال اوسکے اڑ کر ۔ اوڑتی ہوئی ناگنین ہوا پر
بو اپنے چمن مین پھر کے آئی ۔ روح اپنے بدن مین پھر کے آئی
مہمانون کو لائی پتلیون پر ۔ دولت یہ بڑھی کہ بھر گیا گھر
ہمچشم سے ملے جو تکتے تھے راہ ۔ آئے وہ عزیز جنکو تھی چاہ

## عاشق معشوق کا وصال یعنے زہرہ اور اختر کے عقد کا حال

ساقی آ میکدے کا در کھول ۔ خم صلوت بہ چشمِ فتنہ گر کھول
مے پینے کو رند آڈٹے پھر ۔ چلو چلو ابھی بٹے پھر
جب بیچ مین لیتے آئی زہرہ ۔ تھا اور ہی راگ لائی زہرہ
دھو دھا کے جو صاف کر لیا تن ۔ چمکی وہ نکھر کے جیسے کندن

ساے سے بدن کے دھوپ پھیلی — رخ صاف تھا آرسی تھی میلی
جب گوندھ کے اوسنے چھوڑی بینی — ناگن صحن چمن مین لوٹی
رنگین کیے دونون لب مسی سے — روئی کالی گھٹا اسی سے
شاخ گل سی وہ تن کے پھولی — بالی پتے پہن کے پھولی
کان اوسکے تھے موتیون مین اسطرح — عاشق کا دل آبلون مین جسطرح
ہیرے کا کنول تھا جسکی تھی لونگ — تھی ناک سنگار کی وہی لونگ
قد مین زیور کچھ اسقدر تھا — گھنگچی کا پھلا ہوا شجر تھا
دھانی کپڑون مین تن کا یہ حال — مینا تو زمرد مین تھا مے لال
ہاتھ اپنی کمر پہ رکھ کے ٹہلی — اختر کو نظر پہ رکھ کے ٹہلی
بولا کوئی پر غرور کیون ہو — بولی کوئی ناصبور کیون ہو
بولا جو کسی کا دل ہو بے چین — بولی تو وہ ضبط کر کے لے چین
بولا جو نہ ضبط کر سکے وہ — بولی۔ تو مرے جو مر سکے وہ
بولا تو ہو خون یون کسی کا — بولی۔ تو ہوا کرے مجھے کیا
بولا یہ ستم ترس کے بدلے — بولی یہ کہو۔ ہوس کے بدلے
بولا کہ ہوس ہے اور ہی چیز — یہ عشق ہے عشق قدر کی چیز
دنیا مین نہ ہو جو عشق کی ذات — پوچھے پھر کون حسن کی بات
اتنا کوئی شکل پر نہ اترائے — کسکی رہی اور کسکی رہجائے
بولی کہ چلے چلو ہوا ہو — مینے تو نہین کہا کہ چاہو
اتراتی ہون ناز کرتی ہون مین — ہان ہان بنتی سنورتی ہون مین

ماتھے پہ جو ناز کی شکن ہے
گھونگھر بالون مین ہین تو ہین پھر
ہان پھول ہین گال پھر تمھین کیا
ہو دانت تمھین دکھاتی ہو تمھین
چوٹی جو دکھاؤن مین تو کیا ہو
لچکاؤن کمر تو کیا کرو تم
مین ناز نہ کم کرون گی ہان ہان
میری منھدی کی لاگ دیکھو
آنکھین تو ہین سامنے تمھارے
تم دیکھتے ہو ادائین جتنی
لالچ کی نظر نہ ڈالو دیکھو
کیا کہتے ہو کچھ سنون تو مین بھی
آواز جو دھیمی اس قدر ہے
کیون آنکھون مین آرہا ہے پانی
آنسو ہین یہ - ہان سبب مین سمجھی
یون ہی ترس آیا - یہ نہ مانون
تم لاکھ چھپاؤ کھاکے قسمین
احسان کے بدلے تمکو کیا دون
کیا تم مرتے ہو سچ بتاؤ

یہ تو مرے حسن کی پھبن ہے
پھندے جالون مین ہین تو ہین پھر
ہان ہونٹھ ہین لال پھر تمھین کیا
کتنا نہ کہ منھ چڑھاتی ہو تمھین
شبہ تمھین بیس ناگ کا ہو
چمکاؤن نظر تو کیا کرو تم
گھنگھرو چھم چھم کرون گی ہان ہان
ہاتھون مین لیے ہون آگ دیکھو
دیکھو دن ہی کو شب کے تارے
پلو مین بندھی ہین ایسی کتنی
کچھ اور نہ دیکھو بھالو - دیکھو
قابل سننے کے باتین ہین بھی
شاید مرے سرمے کا اثر ہے
یہ تو ہے مرض کی اگ نشانی
بچپن پلٹ آیا اب مین سمجھی
کیا تم کو مین دل کا نیک جانون
پوشیدہ غرض تھی اس ترس مین
ہان قید مین ہو تو مین چھوڑا دون
کیونکر مرتے ہو مرتے جاؤ

بولا کوئی سحر اگر سکھاوے — میرے دل کی لگی بجھاوے
پھر مین زہرہ کو بس مین لاؤن — چاہون جو ناچ وہ نچاؤن
چھپی جو پتے کی اوسنے پائی — منھ پھیر لیا جو منھ کی کھائی
جل بھن گئی تاؤ کھا کے بولی — مجھ کو نہین بھاتی یہ ٹھٹھولی
مجھ سے رہو دور دور ہی تم — ہو بد نظرے ضرور ہی تم
اس چاہ کا مین مزہ چکھاؤن — زہرہ ہون تمھین کنوین جھنکاؤن
منھ مین جو آیا بک کے چلدی — بجلی کیطرح چمک کے چلدی
گذرے کچھ دن جو ہنستے ہنستے — چھیڑا لوگون نے کہتے کہتے
شہزادے نے ہنس کے عقدہ کھولا — اوس سے کہا اس کا دل ٹٹولا
زہرہ اختر تھے دونون راضی — عقد اون کا کیا بلا کے قاضی
زینت کا کیا جو شب نے سامان — تارون سے چنی جبین پہ افشان
مہتاب کی آرسی عیان کی — اور مانگ دکھائی کہکشان کی
دل کھول کے ملنے کو سدھارے — اک برج شرف کو دو ستارے
اختر نے حجاب کی نظر سے — در بند کیے ہوا کے ڈر سے
منظور اوسے خود تھی پردہ داری — منھ پھیر کے آرسی اوتاری
کہنی تھی حیا یہ ظلم ہے سخت — آتی جاتی ہے سانس کمبخت
کاہے کو سنے کسی کی کوئی — کیا جانے پرائے جی کی کوئی

## یادِ عالم کا پردیس سے گھبرانا۔ زہرہ کو

## سفر کے رستے پر لانا۔ وطن مین آکر اپنون سے ملنا ملانا

رندون کو بہت جھلانہ ساقی
گر کشتی مے روانہ ساقی

مے پی کے یہ جھوم لین تو چلدین
منھ جام کا چوم لین تو چلدین

شہزادے کو لو لگی وطن کی
طائر کو ہوا ہوئی چمن کی

بیٹھے بیٹھے اوٹھا دل اکبار
آنکھون مین وہ سرزمین ہوئی خار

سوچا کہ نکلیے نام کی طرح
موج آئی کہ چلیئے جام کی طرح

پردیس مین انتشار کبتک
بالائے ہوا غبار کبتک

کیا لطف جو گھر بشر سے چھوٹا
کیا حسن جو بال سر سے ٹوٹا

روشن ہو کہان چراغ کس کا
پھل دے کیسے نخل باغ کس کا

غربت کا نٹا سی دل مین کھٹکی
جنس دیس کی تھی سفر پہ ہٹ کی

زہرہ کو جتائی چاہ اوسنے
حسرت کو کیا گواہ اوسنے

دانا تھی وہ سمجھی ٹالنا کیا
دم دھلکے کا جال ڈالنا کیا

یارون کی راہین کون روکے
عشاق کی آہین کون روکے

تھا کوئی عزیز اوس کا یوسف
سونپا اوسے ملک بے تکلف

لیکر زر و مال جو تھا درکار
راہی ہوئی چھوڑ چھاڑ گھربار

گھر کی صورت ہوئی نرالی
بے عقل دماغ جیسے خالی

شیشہ بے بادہ خلد بے حور
پہلو بے یار دیدہ بے نور

دیوارین سکوت مین کھڑی تھین
شمعین تحیر جلی پڑی تھین

تیر سے تھے بسمل آشنا طاق — ابروے تنِ مردہ کے تھے یا طاق
برہم زدہ ساری انجمن تھی — پیشانیِ فرش پُر شکن تھی
ہم چشم کے ہجر کا قلق تھا — آئینے کے منھ کا رنگ فق تھا
رنگت بدلی چمن کی غم سے — پھل گر پڑے مثلِ بارِ دہم سے
گل تھے داغی ثمر تھے داغی — سارے برگِ شجر تھے داغی
غم سے ہوئین آبدیدہ نہرین — بیچینی سے تلملائین لہرین
زہرہ گریان تھی غم کے مارے — آنسو تھے کہ ٹوٹتے تھے تارے
دن ہو یا شب سحر ہو یا شام — تھا صورتِ نبض چلنے سے کام
دکھلاتا تھا عالمِ روانی — پانی بہر ہوا زمین پہ پانی
مانا کہ نفس کبھی نہ دم لے — چال اونکی جو دیکھے تو قدم لے
وہ آگے رواں ہون تیر گر جائے — خورشید نہ پہونچے ساتھ پھر جائے
جو لیئے وطن وطن مین پہونچے — مرغانِ چمن چمن مین پہونچے
غل ہو گیا ماہِ عالم آیا — پھر کر تنِ مردہ مین دم آیا
کہتے سنتے ہنسی ہنسی مین — لو پھیل گئی گلی گلی مین
جو رجعتِ مہر کے تھے منکر — کچھ اونکو نہ گفتگو رہی پھر
مشتاقِ جمال شہر بھر تھا — چشمِ عاشق ہر ایک در تھا
نکلے ملنے سب اوس نگر سے — مانند دعا دہانِ در سے
پتلی مین لیا نظر نظر نے — دل نذر کیا بشر بشر نے
سلطان نے سنا تو دل ہوا شاد — بولی امید خانہ آباد

بیچین ہوا سے آرزو مین ٹپا سا اوڑا وہ گل کی بو مین
یکجا ہوے طالب اور مطلوب باہم ملے یوسف اور یعقوب
جو چہرہ کہ تھا چراغ کا گل اب کھل گئے ہوا وہ باغ کا گل
مجرے کو جھکے امیر بڑھکر بیٹے سے ملا وزیر بڑھکر
کھوئی ہوئی پھر جو پائی دولت خلعت بخشے لٹائی دولت
کیا وقت تھا کیا گھڑی تھی کیا دن صدقے اوس دن پہ عید کا دن
قدمون سے لگا تھا عیشِ جاوید ہر نقش تھا سرنوشتِ جمشید
بے اوسکے محل تھا چشم بے نور روشن کیا اوسنے چشم بد دور
مان کے پانون پر گرے کے پامرد لپٹا قدمون سے صورتِ گرد
حورین تو تھین تین ایک تھا مرد ربعِ مسکون مین چار ون تھے فرد
اختر زہرہ کو گھر مین لایا تارا تھی تو برج اوسنے پایا
مل جل کے وہ یون رہے وطن مین دندان جیسے رہین دہن مین

# خاتمہ

نیرنگِ سخن دکھا چکا تو سر سجدے کو لے قلم جھکا تو
اللہ کا شکر آج ادا کر ماتھا رگڑ اور یہ التجا کر
مقبول ہو یہ فسانۂ شوق ہر بزم مین ہو ترانۂ شوق
شاخین نکلین نہ اس بیان مین پھولے پھلے گلشن جہان مین
رکھین رکھنے کو طعنہ زن حرف لیکن رکھین نہ اہلِ فن حرف

نکلے یہ زبانِ اہلِ فن سے
لعل اوگلے ہین شوق نے دہن سے

رنگ اس سے نہ جم سکے کسی کا
شنجرف کا رنگ ٹھہرے پھیکا

یہ رنگ شفق جو دیکھ پائے
شب کی چادر مین منھ چھپائے

روئے مےِ سرخ کا پیالہ
داغی ہو حسد سے قلبِ لالہ

گل زرد ہو پتی پتی جھڑ جائے
پان خوردہ حسین کا منھ بگڑ جائے

روشن ہو یہ خوبیِ معانی
قصہ یوسف کا ہو کہانی

صفحون کی چمک دکھائے یہ دھوپ
سائے کے لباس مین چھپے دھوپ

محبوب ہو چاند منھ چھپائے
بدلی کی نقاب رخ پہ ڈالے

ہو لفظ مین حسنِ معنیِ خوب
جیسے گھونگھٹ مین روئے محبوب

آنکھون مین رہے یہ نور بنکر
جا دل مین کرے سرور بنکر

عاشق اپنا خیال سمجھے
معشوق اپنا جمال سمجھے

اربابِ سخن کرین مری قدر
چمکا کے بنائین ذرے کو بدر

مین ملکِ سخن مین کچھ نہین ہون
ہان کشتِ سخن کا خوشہ چین ہون

جتنی میرے سخن کی ہے دھوم
سب ہے فیضِ اسیرِ مرحوم

# قطعات تاریخ ترانۂ شوق

**امیر** جناب منشی امیر احمد صاحب مینائی لکھنوی۔ اوستاد نواب کلب علیخان بہادر مرحوم والی رامپور و شاگرد جناب تدبیر الدولہ مدبر الملک منشی سید مظفر علیخان بہادر اسیر مرحوم و مغفور

شنوی کیا ہے کارنامہ ہے
شعر کیا شاعری کا جوہر ہے
دل مین چبھتی ہین شوخیان اسکی
حرف حرف اس کا تیز نشتر ہے
اسکا ہر شعر تر نزاکت سے
چمنِ نظم مین گلِ تر ہے
درِ شہوار ہے ہر اک مصرع
بیت بیت اسکی سلکِ گوہر ہے
ہے ہر اک صفحہ عارضِ محبوب
سطر یا گیسوِ معنبر ہے
شانہ زلف پری کا ہے ہر لفظ
نقطہ شین آئینۂ سکندر ہے
حسنِ معنی عیان ہے لفظون سے
یا کوئی شوخ حور پیکر ہے
سال تاریخ امیر نے یہ کہا
کہ عروسِ سخن کا زیور ہے

**افضل** جناب افضل الدولہ مظفر الملک منشی سید افضل علیخان بہادر شوکت جنگ خلف اصغر جناب تدبیر الدولہ اسیر مرحوم و مغفور

واہ کیا مثنوی یہ نادر ہے
ہے یہی وجہ یادِ حسن و عشق
شوق مین سال طبع لکھ افضل
دفترِ رازِ دیادِ حسن و عشق

**افسر** جناب منشی محمد الفت علی صاحب رئیس قصبہ مہمی شاگرد جناب قدر مرحوم بلگرامی

جبذا احمد علی شوق اسکہ ہست
رائے اور وشن ترا زروے صبیح

بر کمال و فضل او این مثنوی ‌ ‌ ‌ ‌ ہے حجت ناطق و دلیلِ بس صریح
در جہان گوئے سخن را زندہ کرد ‌ ‌ ‌ ‌ از دمِ جان بخش مانند مسیح
بر زِ ذوق و شوق آمد حرفِ شوق ‌ ‌ ‌ ‌ شوق را بخشید حق ذوقِ صحیح
در سوادِ ہند از نقش افگند ‌ ‌ ‌ ‌ شورِ شیرین کاری حسن ملیح
بسکہ جوش شد معنیِ رنگین از و ‌ ‌ ‌ ‌ خامہ اش ماند بہ حلقہ فصیح
مصرع تاریخ طبعِ افسر نوشتا ‌ ‌ ‌ ‌ مثنوی شوق دلچسپ و فصیح

۱۳۰۵

**ابر** جناب منشی واجد علی صاحب شاگرد جناب منشی امیر احمد صاحب امیر

برادر خورد مصنف

قبلۂ من شوق سخنور زِ شوق ‌ ‌ ‌ ‌ مثنوی تازہ و رنگین بگفت
ابر بجوشش آمد و تاریخ او ‌ ‌ ‌ ‌ نو گل گلزار مضامین بگفت

۱۳۰۵

**انجام** جناب شیخ محمد حسین صاحب لکھنوی تاجر شاگرد جناب حشمت الدولہ بہادر ترکی

واہ کیا اچھی چھپی ہے مثنوی ‌ ‌ ‌ ‌ ہے یہ شوق نامور کی یادگار
انجام لکھ مصرع تاریخ سال ‌ ‌ ‌ ‌ جام دانش انتخاب روزگار

۱۸۸۷ع

**بقا** جناب میر بادشاہ علی صاحب خلف جناب میر وزیر صاحب مرحوم

آبدار اور مصفا ہے یہ نظم ‌ ‌ ‌ ‌ واہ کیا تازگی و جدت ہے
جابجا دور دو قرین شہرۂ شہر ‌ ‌ ‌ ‌ دھوم ہے تذکرہ ہے شہرت ہے
راستی میں بھی ہر اک مصرع تر ‌ ‌ ‌ ‌ ایک معشوق سہی قامت ہے
دی ندا ہاتف غیبی نے مجھے ‌ ‌ ‌ ‌ کس لیے فکر سن ہجرت ہے
اے بقا شوق سے یہ کہیے آپ ‌ ‌ ‌ ‌ مثنوی آئینۂ حیرت ہے

۱۳۰۵

بسمل جناب منشی محمد واحد علیصاحب کاکوروی شاگرد جناب امیر لکھنوی

| | |
|---|---|
| رنگین نظم ترانۂ شوق | ہے تازہ شگفتہ باغ عشاق |
| روشن ہیں جو عشق کے مضامین | ہر دائرہ ہے چراغ عشاق |
| ہو جاتے ہیں مست اسکو پڑھکر | گویا ہے سے ایاغ عشاق |
| آتی ہے وہ بوے گلشن حسن | تازہ جس سے دماغ عشاق |
| تاریخ کہی یہ مین نے بسمل | افسانۂ دردو داغ عشاق |

تمنا شیخ محمد رفیع الزمان خانصاحب شاگرد جناب حکیم

| | |
|---|---|
| کیا شوق نے مثنوی کہی ہے | بے شبہہ یہی ہے رہبر عشق |
| تاریخ لکھا اسکی اے تمنا | داماں امید دفتر عشق |

حکیم جناب حشمت الدولہ بہار الملک منشی سید غضنفر علیخانصاحب بہادر صولت جنگ خلف اکبر جناب تدبیر الدولہ بہادر آسیر مرحوم و مغفور

| | |
|---|---|
| ہے عجب مثنوی حضرت شوق | ہر مفصل ہے نثار مجمل |
| نقل اول کے لیے کا غذ پر | نقطے ہیں عقدۂ مالاینحل |
| حسن بندش پہ قصیدہ ہی فدا | رنگ پر دل سے ہی قربان غزل |
| بہر ایذاے عدو ہے مصرع | صورت نشتر زنبور عسل |
| چشم احباب کو دیتا ہے وہ نور | میل سرمہ ہو نہ کیوں ضرب مثل |
| ہے مضامین کی یہ تقریر کہ ہم | اول اول ہوے ہین مستعمل |
| استغنا بی یہ دیے ہین نقطے | حرف منقوط ہے رشک مہمل |
| ابیات برادسکی ہے قربان نبات | نوشدارو ہے ثنا خنظل |

| | |
|---|---|
| اگر د نقطون کے دوائر یون ہین | پاؤن ہین جیسے دولھن کے چھاگل |
| نا تمہ اوس پہ تناسب کا ہے | شہد آخر ہے تو ملح اول |
| ہے مرکب کا مقولہ یہ حکیم | کب زمین شعر کی ہے بادل |
| پلے تاریخ مین ہے جائے حنا | رنگ خون جگر حسن ازل ۱۳۰۵ھ |

**شہیر۔** جناب سید محمد نوح صاحب رئیس و تعلقدار مچھلی شہر ضلع جونپور

| | |
|---|---|
| بے مثل و لاجواب ہی یہ نظم دلفریب | سب شاعری کے رنگ ہین اس مین ملے ہوے |
| تاریخ سال طبع مسیحی یہ ہے شہیر | گلزار فکر شوق کے ہین گل کھلے ہوے ۱۸۸۷ء |

**شاعر۔** جناب منشی فضل حسین خان صاحب تعلقدار جلال پور رئیس قصبہ سندیلہ

| | |
|---|---|
| از شوق چو طبع مثنوی شد | احسنت بگفت روح سائب |
| شاعر چو نمود فکر تاریخ | گفتہ کہ عجائب و غرائب ۱۳۰۵ھ |

**ظہور۔** جناب شیخ ظہور حسین صاحب لکھنوی شاگرد جناب میر الدولہ بہادر اسیر مرحوم

| | |
|---|---|
| اس مثنوی کی مدح مین قاصر زبان ہی | محنت جناب شوق نے کی ٹوٹ ٹوٹ کے |
| ہاتف نے دی ندا یہ پئے سال اے ظہور | حق یہ ہی بھر دیا ہے مزہ کوٹ کوٹ کے ۱۳۰۵ھ |

**عقیل۔** جناب سید مہدی حسن صاحب مالک و مہتمم گلدستہ نغمہ بہار لکھنؤ شاگرد جناب حکیم

| | |
|---|---|
| طبع شد مثنوی نادر دہر | یادگار زمان ترانہ شوق |
| نظم روشن کلام ماہ مبین | نیر آسمان ترانۂ شوق |

| | |
|---|---|
| نور افشان مدام این تصنیف | جلوۂ جاودان ترانۂ شوق |
| اہل عالم ہمہ مسرت سنج | دل کند شادمان ترانۂ شوق |
| گفت تاریخ طبع ذہن عقیل | صبح عید جہان ترانۂ شوق |

**عیش۔ جناب شیخ فدا علی صاحب لکھنوی** ۱۳۰۵ھ

| | |
|---|---|
| زہے احمد علی شوق سخنور | وہ ہین اے عیش رشک غالب و ذوق |
| لکھی یہ مثنوی کیا عاشقانہ | فصاحت مین وہ سب سے لے گئے فوق |
| کلام اونکا گلے کا ہار یون ہی | کہ جیسے گردن معشوق مین طوق |
| لکھو بے روئے زحمت طبع کا سال | خیال عمدہ و بس نازک شوق |

**عارف۔ جناب شیخ فدا علی صاحب شاگرد جناب حشمت الدولہ بہادر (حکیم لکھنوی)** ۱۳۰۵ھ

| | |
|---|---|
| شاہد این مثنوی بے عدیل | ہست رنگین چہرہ مانند خیال |
| بہر نظم شوق سال انطباع | گفت عارف خوب بصورت بےمثال |

**قیصر۔ جناب منشی محمد احمد صاحب خلف اکبر جناب منشی (امیر احمد صاحب امیر)** ۱۸۸۷ع

| | |
|---|---|
| خوب ہی رنگین ہی گل نظم شوق | سارے گلون کا ہی یہ سرتاج گل |
| مصرع تاریخ یہ کہیے قیصر | باغ معانی کا کھلا آج گل |

**محسن۔ جناب مولانا محمد محسن صاحب کاکوروی مصنف چراغ کعبہ (صبح تجلی۔ سراپائے رسول اکرم وقصائد نعتیہ وغیرہ)** ۱۳۰۵ھ

| | |
|---|---|
| اس قدر شوخ مثنوی محسن | نہ کسی نے سنی نہ دیکھی ہے |

| | |
|---|---|
| روبرو اس زبان اردو کے | فارسی کی تمام ترکی ہے |
| کس بلندی پہ ہے زمین شعر | فلک ہفتمین پہ کرسی ہے |
| سحر و افسون ہے بول چال انکی | فتنۂ حشر لفظ و معنی ہے |
| اوڑے جاتے ہین لفظ سی مضمون | سطر صفحے پہ لوٹی جاتی ہے |
| دونون مصرع ہین کیا تڑپتے ہوے | ایک سیماب ایک بجلی ہے |
| ہاتف غیب بھی یہ کہتا ہے | بارک اللہ عجیب شوخی ہے |

۱۳۰۵ھ

ایضاً

| | |
|---|---|
| اعجاز کلک شوق باذوق | افسونے بخواند و سحر گفتہ |
| تاریخ نوشت طبع رنگین | نیرنگ معنی شگفتہ |

۱۳۰۵ھ

ایضاً

| | |
|---|---|
| می سزد بہر شاہ این نگارین مثنوی | آب و تاب گوہر شہوار اشعار نسیم |
| گرچہ بیگویہ سخندانش بہار بیخزان | گفتمش کہ بود خزانے بہ گلزار نسیم |

۱۳۰۰ھ

ایضاً

| | |
|---|---|
| ہوش ربا گشت ز اہل مذاق | چاشنی این سخن ذوق ذوق |
| ہاتف غیب از پئے تاریخ سال | گفت زہے حسن چمن ذوق شوق |

نتیجہ طبع سید محمد واحد حسین صاحب تعلقدار رسولی شاگرد جناب سید عباس حسین صاحب فصاحت لکھنوی

| | |
|---|---|
| شوق نے کی نظم ایسی مثنوی | کہتے ہین سب شاعر یکتا بیان شوق |
| لکھو ہجری مین مجسم سال طبع | ہے عجائب یہ بہار عشق |

۱۳۰۵ھ

**معصوم** جناب میر معصوم علی صاحب شاگرد جناب حمد اللہ بہادر حکیم لکھنوی

| | |
|---|---|
| شوق نے کیا نظم کی ہے مثنوی | جسکا دل طالب ہے وہ مطلوب ہے |
| کیوں ہے سال طبع میں معصوم فکر | الکمد ے اب یہ مثنوی مرغوب ہے |

۱۲۸۶ء

**ایضاً**

| | |
|---|---|
| واہ اے شوق واہ کیا کہنا | ہے عجب دلربا ترانۂ شوق |
| کہا معصوم نے یہ سال طبع | ثمرہ جان ہے یا ترانۂ شوق |

**نعیم** جناب حکیم محمد نعیم الزمان خانصاحب شاگرد جناب منشی امیر احمد صاحب امیر

| | |
|---|---|
| رنگین نظم شوق سخنور | رنگ چمن پر خندہ زن ہے |
| مثنوی دلچسپ کو دیکھو | اک معشوق رشک چمن ہے |
| اسکی سیاہی شام وصلت | اور سپیدی صبح وطن ہے |
| نقطہ جو ہے خال ہے رخ کا | دائرہ جو ہے شکل دہن ہے |
| کہیے نعیم اب تاریخ اسکی | کیا ہی لعل تاج سخن ہے |

**وزیر** جناب شیخ وزیر علی صاحب شاگرد جناب حکیم

| | |
|---|---|
| کہی ہے عجب مثنوی شوق نے | بلا شبہہ یہ دامن فیض ہے |
| ہوئی فکر تاریخ جب دم وزیر | یہ دل نے کہا گلشن فیض ہے |

**وفاق** جناب شیخ رحمان بخش صاحب شاگرد جناب حکیم

| | |
|---|---|
| ارم ہے مثنوی حضرت شوق | کہ ہیں غلمان لفظ و حور معنی |

| | |
|---|---|
| ہے آئینہ صفائے بندش بیت | عیاں ہے چہرۂ پر نور معنی |
| کلیم طبع لکھ تاریخ اسکی | گلستان مضامین طور معنی ۱۸۸۷ء |

**یوسف**۔ جناب نواب محمد یوسف حسین خانصاحب بہادر رئیس شہر لکھنؤ شاگرد جناب تدبیر الدولہ بہادر اسیر مرحوم و مغفور

| | |
|---|---|
| شوق کی یہ مثنوی ہی بے نظیر | اس پہ ہے اہل سخن کا اتفاق |
| کیا بیان دلبستگی کا حال ہو | ہو وفاق ایسا کہ قربان ہو نفاق |
| کلک یوسف نے لکھی تاریخ طبع | جلوہ آرا حال درد اشتیاق ۱۳۰۵ھ |

**حسان**۔ جناب منشی محمد مہر علیصاحب بھٹولوی۔ شاگرد جناب (قدر بلگرامی مرحوم)

| | |
|---|---|
| زنیرنگ این مثنوی فصیح | بدام فصاحت سخن شد اسیر |
| چو حسان خیال سن طبع کرد | رقم زد قلم نسخۂ بے نظیر ۱۸۸۷ء |

**فیروز**۔ جناب محمد فیروز شاہ خان صاحب رامپوری

| | |
|---|---|
| کرے وصف کیا کوئی اس مثنوی کا | سراپا کہانی ہے درد جگر کی |
| ہوئی فکر تاریخ فیروز کو جب | کہی مثنوی شوق والا گہر کی ۱۳۰۵ھ |



# غلط نامه

| صفحه | سطر | غلط | صحیح | صفحه | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۹ | ۸ | نعلین | لعلین | ۵۸ | ۱۷ | ٹثی | ٹٹی |
| " | ۱۶ | نُو | نَوُ | ۵۸ | ۱۸ | قت | رقت |
| ۱۳ | ۱۱ | حیاہین | حیاہین | ۶۱ | ۱۸ | کی | گی |
| ۱۵ | ۱ | پھرین | بھرین | ۶۲ | ۱ | یہ | پہ |
| " | ۴ | آیرو | ایرو | ۶۲ | ۱۴ | ٹوٹنے | توڑے |
| ۱۷ | ۷ | لوسوقت | اوسوقت | ۶۳ | ۱۳ | سطهر | سطر |
| ۳۱ | ۹ | گر | کر | ۷۷ | ۱۸ | پر | دیر |
| ۳۴ | ۱۸ | لوٹھا | اوٹھا | ۷۹ | ۱۱ | ہے | سہے |
| ۳۸ | ۱۸ | پیچیدہ | بیچیدہ | " | ۱۷ | بیاڑ | پہاڑ |
| ۳۹ | ۱۹ | ٹوٹے | ٹوٹی | ۸۰ | ۱ | آیا | آؤ |
| ۳۷ | ۹ | کھٹکے | گھٹکے | ۸۰ | ۱۸ | نسخیر | تسخیر |
| " | ۱۰ | ٹیکے | ٹیلے | ۸۲ | ۱۹ | انسان سی جو | انسان جو |
| ۴۰ | ۴ | صاف | پاک | ۸۳ | ۱۸ | گھرکے | گھرسے |
| " | ۱۷ | آئی | آئے | ۸۴ | ۱۱ | غیر یہ | غیر پہ |
| ۵۰ | ۱۸ | در | ڈر | ۸۶ | ۷ | لون | اون |
| ۵۱ | ۳ | کردون | گردون | ۹۷ | ۱۴ | جس | جعل |
| ۵۳ | ۱۷ | هوایار | هوپار | ۹۸ | ۱۱ | بتاؤ | بناؤ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۰۰ | ۲ | گ | آگ | ۱۳۰ | ۳ | مائے غم | مارے غم |
| ۱۰۱ | ۲ | نیغ | تیغ | " | ۴ | نو | تو |
| ۱۰۱ | ۱۴ | بھائی | بھاگی | " | ۷ | گے | کے |
| " | ۱۵ | جھوتے | جھوٹے | " | ۱۴ | بنایا | بتایا |
| ۱۰۳ | ۱۴ | بھری | دھری | ۱۳۱ | ۶ | ہے | سے |
| ۱۰۴ | ۱۸ | بجنبیوں | بجلیون | " | ۱۲ | کو | کہ |
| ۱۰۶ | ۱۵ | جھنکا | جھنکار | " | ۱۲ | کہ | کو |
| ۱۰۹ | ۱۵ | اٹکے | ٹھکے | " | " | وانے | دانے |
| ۱۱۰ | ۱۵ | کسیکے مابخت | کسکے ابخت | " | ۱۶ | پاہتے | چاہے |
| " | ۱۸ | ہے | سے | ۱۳۴ | ۲ | ئی | چھوٹی |
| ۱۱۵ | ۸ | عدا | غذا | ۱۳۶ | ۱۱ | ماروں | تاروں |
| ۱۱۷ | ۱۷ | سیے | سبے | ۱۳۹ | ۳ | یچہرہ | پہرہ |
| ۱۲۳ | ۱۵ | کئی | گئی | " | ۴ | لو | کو |
| ۱۲۸ | ۱۹ | دیا | دیا | ۱۴۰ | ۸ | چھپائے | چھپائے |
| ۱۳۶ | ۲۰ | نگ | رنگ | | | | |

